वेदः स्मृतिः सदाचारः स्वस्य च प्रियमात्मनः ।
एतच्चतुर्विधं प्राहुः साक्षाद्धर्मस्य लक्षणम् ॥ ९ ॥

अर्थकामेष्वसक्तानां धर्मज्ञानं विधीयते ।
धर्मं जिज्ञासमानानां प्रमाणं परमं श्रुतिः ॥ १० ॥

वैदिकैः कर्मभिः पुण्यैर्निषेकादिर्द्विजन्मनाम् ।

कार्य्यः शरीरसंस्कारः पावनः प्रेत्य चेह च ॥ ११ ॥

केशान्तः षोडशे वर्षे ब्राह्मणस्य विधीयते ।

राजन्यबन्धोर्द्वाविंशे वैश्यस्य द्व्यधिके ततः ॥ १२ ॥

منو ۲۔ ۱ سے ۴۔ ۶۔ ۸۔ ۹۔ ۱۰۔ ۱۱۔ ۱۲۔ ۱۳۔ ۲۶۔ ۶۵

**نیکوں اور اپنی ضمیر کے مطابق عمل**

۱۔ انسان کو ہمیشہ اس بات کا دھیان رکھنا چاہئے کہ جس رنگی (راگ) اور نفرت (دویش) سے بچے ہوئے عالم لوگ جس پر ہمیشہ عمل کریں اور جس کو دل یعنی آتما سے سچا فرض سمجھیں وہی دھرم تسلیم اور تعمیل کے قابل ہے (منو ۲-۱)

**کام آتما اور اکامتا اچھی نہیں**

۲۔ کیونکہ اس دنیا میں غایت درجہ کا خواہشمند ہونا اور بلا خواہش کے ہونا اچھا نہیں ہے۔ ویدوں کے معانی کو جاننا اور ویدوں میں بیان کئے ہوئے فرائض یہ سب خواہش ہی سے پورے ہوتے ہیں (منو ۲-۲)

**کوئی آدمی بے ارادہ نہیں ہو سکتا**

۳۔ اگر کوئی کہے کہ میں بے خواہش اور نشکام ہو جاؤں تو وہ کبھی نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ سب کام یعنی یجنہ راستگوئی وغیرہ برت (عہد) یم "ادر نیم" کے فرائض وغیرہ ارادہ کرنے ہی سے عمل میں آسکتے ہیں (منو ۲-۳)

**کوئی حرکت بلا خواہش نہیں ہو سکتی**

۴۔ کیونکہ جو جو ہاتھ پاؤں آنکھ من وغیرہ کی حرکات ہیں وہ سب خواہش ہی سے ہوتی ہیں اگر خواہش نہ ہو تو آنکھ کا کھولنا اور بند کرنا بھی نہیں ہو سکتا (منو ۲-۴)

**دھرم کی بنیاد چار چیزیں ہیں**

۵۔ اس لئے تمام وید۔ منو سمرتی اور رشیوں کی تصنیف کئے ہوئے شاستر نیک مستند آدمیوں کے چلن اور جس جس کام کے کرنے میں اپنا آتما خوش رہے یعنی جن میں خوف شک اور شرم نہ ہو ان کاموں کو عمل میں لانا واجب ہے۔ دیکھو جب کوئی آدمی جھوٹ بولنے اور چوری وغیرہ کرنے کی خواہش کرتا ہے۔ تو اسی وقت اس کے آتما میں خوف شک

اور شرم ضرور پیدا ہوتے ہیں اس لئے وہ کام کرنے کے لائق نہیں ہے (منو ۲-۶)

**ان چاروں پر غور کرنا** ۶۔ انسان کو چاہیے کہ ان تمام یعنی وید۔ شاستر۔ نیک آدمیوں کے چلن اور اپنے آتما کے غیر مخالف باتوں کو گیان کی آنکھ سے اچھی طرح غور کرکے اپنے ضمیر کے مطابق جو دھرم ہو۔ اس میں بشرطیکہ شرتی (وید) کے مطابق ہو مصروف ہو (منو ۲-۸)

**دھرم پر چلنے کا نتیجہ** ۷۔ کیونکہ جو انسان ویدوں اور ویدوں کے غیر مخالف سمرتیوں میں بیان کئے ہوئے دھرم پر چلتا ہے۔ وہ اس دنیا میں نیک نامی اور مرنے کے بعد اعلیٰ ترین راحت حاصل کرتا ہے (منو ۲-۹)

**ناستک ذات سے خارج** ۸۔ "شرتی" ویدوں کو اور "سمرتی" دھرم شاستر کو کہتے ہیں انکے ذریعے تمام کرنے اور نہ کرنے کی باتوں کا یقین کر لینا چاہیے جو شخص وید اور وید کے مطابق اہل کمال کی تصانیف کی توہین کرے اسکو نیک لوگ جاتی (ملت) سے خارج کر دیویں کیونکہ جو شخص وید کی مذمت کرتا ہے وہی ناستک (ملحد) کہلاتا ہے (منو ۲-۱۱)

**دھرم کے چار معیار** ۹۔ اس لئے وید۔ سمرتی۔ نیک لوگوں کا چلن۔ اور اپنے آتما کے گیان کے غیر مخالف پسندیدہ چلن یہ چار دھرم کے معیار ہیں یعنی انہی سے دھرم کی پہچان ہوتی ہے

**دھرم کا گیان کس کو حاصل ہو سکتا ہے** ۱۰۔ لیکن جو شخص مال و دولت کے لالچ اور "کام" یعنی لذات میں پھنسا ہوا نہیں ہوتا اسی کو دھرم کا گیان ہوتا ہے۔ جو لوگ دھرم کو جاننے کی خواہش کریں ان کے لئے وید ہی اعلےٰ سند ہے (منو ۲-۱۳)

**دوجوں کا سنسکار کرنا واجب ہے** ۱۱۔ اسی لئے واجب ہے کہ ویدوں میں بیان کئے ہوئے نیک اعمال سے برہمن۔ کشتری اور ویش اپنے بچوں کا گربھادھان وغیرہ سنسکار کریں جو اس جنم اور دوسرے جنم میں پاک کرنے والا ہے (منو ۲-۲۶)

**سر کے بال داڑھی وغیرہ** ۱۲۔ برہمن کے سولہویں۔ کشتری کے بائیسویں۔ ویش کے چوبیسویں سال میں "کیشانت کرم" یعنی مونڈن ہو جانا چاہیے۔ یعنی اس رسم کے بعد صرف چوٹی رکھ کر باقی داڑھی مونچھ اور سر کے بال ہمیشہ منڈواتے رہنا چاہیے اور پھر کبھی نہ رکھنا چاہیے اگر ملک بہت سرد ہو تو اپنی مرضی ہے کہ جتنے چاہے بال رکھے اور اگر بہت گرم ملک ہو تو چوٹی سمیت سب کٹوا دینے چاہئیں کیونکہ سر پر بال رہنے سے گرمی زیادہ ہوتی ہے اور اس سے عقل کم ہو جاتی ہے۔ داڑھی۔ مونچھ رکھنے سے کھانا پینا اچھی طرح نہیں ہو سکتا

(اور جوٹھ بھی بالوں میں رہ جاتی ہے (منو-٢٥)

مزید تشریح

इन्द्रियाणां विचरतां विषयेष्वपहारिषु ।
संयमे यत्नमातिष्ठेद्विद्वान् यन्तेव वाजिनाम् ॥ १ ॥

इन्द्रियाणां प्रसङ्गेन दोषमृच्छत्यसंशयम् ।
सन्नियम्य तु तान्येव ततः सिद्धिं नियच्छति ॥ २ ॥

न जातु कामः कामानामुपभोगेन शाम्यति ।
हविषा कृष्णवर्त्मेव भूय एवाभिवर्द्धते ॥ ३ ॥

वेदास्त्यागश्च यज्ञाश्च नियमाश्च तपांसि च ।
न विप्रदुष्टभावस्य सिद्धिं गच्छन्ति कर्हिचित् ॥ ४ ॥

वशे कृत्वेन्द्रियग्रामं संयम्य च मनस्तथा ।
सर्वान् संसाधयेदर्थानक्षिण्वन् योगतस्तनुम् ॥ ५ ॥

श्रुत्वा स्पृष्ट्वा च दृष्ट्वा च भुक्त्वा घ्रात्वा च यो नरः ।
न हृष्यति ग्लायति वा स विज्ञेयो जितेन्द्रियः ॥ ६ ॥

नापृष्टः कस्यचिद् ब्रूयान्न चान्यायेन पृच्छतः ।
जानन्नपि हि मेधावी जडवल्लोक आचरेत् ॥ ७ ॥

वित्तं बन्धुर्वयः कर्म विद्या भवति पञ्चमी ।
एतानि मान्यस्थानानि गरीयो यद्यदुत्तरम् ॥ ८ ॥

अज्ञो भवति वै बालः पिता भवति मन्त्रदः ।
अज्ञं हि बालमित्याहुः पितेत्येव तु मन्त्रदम् ॥ ९ ॥

न हायनैर्न पलितैर्न वित्तेन न बन्धुभिः ।
ऋषयश्चक्रिरे धर्मं योऽनूचानः स नो महान् ॥ १० ॥

विप्राणां ज्ञानतो ज्यैष्ठ्यं क्षत्रियाणां तु वीर्यतः ।
वैश्यानां धान्यधनतः शूद्राणामेव जन्मतः ॥ ११ ॥

न तेन वृद्धो भवति येनास्य पलितं शिरः ।
यो वै युवाप्यधीयानस्तं देवाः स्थविरं विदुः ॥ १२ ॥

यथा काष्ठमयो हस्ती यथा चर्ममयो मृगः ।
यश्च विप्रोऽनधीयानस्त्रयस्ते नाम बिभ्रति ॥ १३ ॥

अहिंसयैव भूतानां कार्यं श्रेयोऽनुशासनम् ।
वाक् चैव मधुरा श्लक्ष्णा प्रयोज्या धर्ममिच्छता ॥ १४ ॥

منو ادھیاے ۲ - ۸۸ - ۹۳ - ۹۴ - ۹۷ - ۱۰۰ - ۹۸ - ۱۱۰ - ۱۲۰ - ۱۵۳ سے ۱۵۶ - ۱۵۹ ۔

**حواس کو قابو میں رکھنا**

۱۔ انسان کا اعلےٰ درجہ کا چلن یہ ہے کہ جو حواس دل کو فریفتہ کرنے والی چیز دل میں لگاتے ہیں انکے روکنے کی کوشش کرے جسطرح گاڑی چلانیوالا گھوڑوں کو سیدھے راستہ پر چلاتا ہے۔ اسی طرح انکو اپنے بس میں کرکے ادہرم کے راستے سے ہٹا کر ہمیشہ دہرم کے راستہ پر چلایا کرے (منو ۲-۸۸)

**کیونکہ اس کے سوائے دہرم نہیں ہو سکتا**

۲۔ کیونکہ حواس کو لذات میں پھنسانے اور ادہرم پر چلانے سے انسان یقیناً پاپ کماتا ہے اور جب اُنکو مغلوب کرکے دہرم میں چلاتا ہے۔ تبھی مقصد مطلوبہ میں کامیابی حاصل کرتا ہے (منو ۲-۹۳)

**بھوگنے سے خواہش کم نہیں ہوتی**

۳۔ یہ بات تحقیق ہے کہ جسطرح آگ میں لکڑی اور گھی ڈالنے سے آگ بڑھتی جاتی ہے اسیطرح لذات کے متواتر بھوگنے سے خواہش کبھی سیر نہیں ہوتی بلکہ بڑھتی جاتی ہے اس لئے انسان کو لذات میں کبھی نہیں پھنسنا چاہیئے (منو ۲/۹۴)

**مغلوب الحواس کی ناکامیابی**

۴۔ جو آدمی غالب الحواس نہیں ہے اُسکو "وپردشٹ" کہتے ہیں اسکو باوجود کوشش کرنے کے نہ وید کے گیان۔ نہ ترک دنیا۔ نہ یگیہ نہ نیم اور نہ دہرم پر چلنے میں کامیابی حاصل ہوتی ہے بلکہ ان سب باتوں میں غالب الحواس اہل آدمی کو کامیابی حاصل ہوتی ہے (منو ۲/۹۷)

**غالب الحواس کی کامیابی**

۵۔ اس لئے پانچ حواس فعلی۔ پانچ حواس علمی اور گیارہواں من کو اپنے بس میں کرکے مناسب خوراک و تفریح سے جسم کی حفاظت کرتا ہوا سب مقاصد

کو پورا کرے ۔ (منو ۲-۱۰۰)

**غالب الحواس کی تعریف** ۶۔ غالب الحواس اسکو کہتے ہیں جو تعریف سنکر خوش اور مذمت سنکر غمگین۔ نرم چیز کے چھونے سے سکھی اور سخت چیز کے چھونے سے دکھی۔ خوبصورت شکل دیکھ کر خوش اور بدصورت شکل دیکھ کر ناخوش۔ اعلےٰ خوراک کھانے سے شاداں اور ردی خوراک کھانے سے رنجیدہ۔ خوشبو کا مشتاق اور بدبو سے متنفر نہیں ہوتا (منو ۲-۹۸)

**کس موقعہ پر جواب دینا اور کس موقعہ پر جواب نہ دینا چاہیے** ۷۔ کبھی بغیر پوچھے یا بے انصافی سے پوچھنے والے کو یعنی جو فریب سے پوچھتا ہو اسکو جواب نہ دے۔ اُن کے سامنے عقلمند آدمی بے جان بت کی طرح خاموش رہے۔ البتہ جو فریب سے خالی اور سچائی کی تلاش کرنے والے ہوں ان کو بغیر پوچھے بھی اپدیش کرے (منو ۲-۱۱۰)

**قابل تعظیم آدمی** ۸۔ اول دولت۔ دوم رشتہ یعنی خاندان و نسب۔ سوم عمر۔ چہارم اچھے کام پنجم اعلےٰ علم یہ پانچ عزت کے مقام ہیں لیکن دولت سے افضل نسب اور نسب سے اعلیٰ عمر اور عمر سے بڑھکر کام اور کام سے زیادہ اعلیٰ علم والے درجہ بدرجہ زیادہ عزت کے لائق ہیں (منو ۲-۱۳۶)

**نادان عمر سے زیادہ عزت کے لائق ہے** ۹۔ کیونکہ چاہے آدمی سو برس کا بھی ہو۔ لیکن جو علم اور معرفت سے بے بہرہ ہے وہ بالک ہے اور جو علم اور معرفت کا دینے والا ہے اس بالک کو بھی بزرگ ماننا چاہیے۔ کیونکہ تمام شاستر اور علمائے کامل بے علم کو بالک اور صاحب علم کو بزرگ کہتے ہیں (منو ۲-۱۵۳)

**بزرگی علم سے ہے** ۱۰۔ زیادہ سالوں کے گزرنے۔ سفید بالوں کے ہونے زیادہ دولت اور بڑے خاندان سے بزرگ نہیں ہوتا۔ بلکہ رشی مہاتماؤں کا یہی یقین ہے کہ جو ہمارے درمیان علم اور معرفت میں زیادہ ہے۔ وہی آدمی بزرگ کہلاتا ہے (منو ۲-۱۵۴)

**اپنے اپنے ورن میں بزرگی** ۱۱۔ برہمن علم سے۔ کھشتری زور سے۔ ویش مال و دولت سے اور شودر جنم یعنی زیادہ عمر سے بزرگ ہوتا ہے (منو ۲-۱۵۵)

**سفید بالوں سے بڑائی نہیں** ۱۲۔ بال سر کے سفید ہونے سے کوئی بزرگ نہیں ہوتا بلکہ نوجوان علم پڑھا ہوا ہے اسی کو عالم لوگ بڑا جانتے ہیں (منو ۲-۱۵۶)

**بے علم دراصل انسان نہیں** ۱۳۔ اور جو علم نہیں پڑھا جسطرح لکڑی کا ہاتھی اور چمڑے کا ہرن ہوتا ہے۔ اسیطرح وہ بے علم آدمی جہان میں محض برائے نام آدمی کہلاتا ہے (منو ۲-۱۵۷)

**ست اپدیش سے ترقی کرنا** ۱۴۔ اس لئے علم پڑھکر اور صاحب علم و دہرماتما ہوکر بلا خوف و تشنیف

سب جانداروں کی بھلائی کا اُپدیش کرے اور اُپدیش کے وقت زبان شیریں اور ملائم ہو۔ جو سچے اپدیش سے دہرم کی ترقی اور ادہرم کو پامال کرتے ہیں وہ لوگ مبارک ہیں۔ (منو)

صفائی رکھنا | روز مرہ غسل کرے۔ پوشاک کھانے پینے کی چیزیں رہنے کی جگہہ سب صاف رکھے کیونکہ ان کے صاف رہنے سے دل کی صفائی اور تندرستی حاصل ہو کر ہمت بڑہتی ہے۔ صفائی کرنی واجب ہے جس سے میل اور بدبو دور ہو جائے۔

आचारः प्रथमो धर्मः श्रुत्युक्तः स्मार्त एव च ॥

मनु० अ० १ । १०८ ॥ (منو۔ ۱۰۸)

وید و سمرتی پر چلنا ہی نیک چلنی ہے | ۴۔ جو راستگوئی وغیرہ کاموں کا کرنا ہے۔ وہی وید اور سمرتی کا کہا ہوا آچار (چلن) ہے۔ (منو۔ ۱۰۸)

मा नो वधीः पितरं मोत मातरम् ॥

(یجر۔ ۱۶۔ ۱۵)

आचार्यो ब्रह्मचर्येण ब्रह्मचारिणमिच्छते ॥

अथर्व० कां० ११ । वं० १५ । मं० १७ ॥ (اتھروید ۱۱۔ ۱۵۔ ۱۷)

मातृदेवो भव । पितृदेवो भव । आचार्यदेवो भव । अतिथिदेवो भव ॥ तैत्तिरीयारण्यके ॥ प्र० ७ । अनु० ११ ॥ (تیتری اُپنشد)

دیو پوجا سب کا فرض ہے | ۵۔ ماں۔ باپ۔ آچاریہ اور اتھتی کی خدمت کرنے کو دیو پوجا کہتے ہیں اور جس کام سے جہان کی بہبودی ہو وہ کام کرنا اور نقصان پہنچانے والے کام چھوڑ دینا ہی انسان کا اعلیٰ فرض ہے۔

بد صحبت ترک کرنی چاہئے | ۶۔ کبھی ناستک۔ شہوت پرست۔ دغاباز۔ دروغ گو۔ خود غرض۔ فریبی۔ حیلہ ساز وغیرہ بُرے آدمیوں کی صحبت نہ کرے۔ آپت (اہل کمال) یعنی جو سچ بولنے والے دھرماتما ہیں اور جن کو دوسروں کی بہبودی عزیز ہے۔ ہمیشہ ان کی صحبت کرنے ہی کا نام "شرشٹ آچار" پاکیزہ چلن ہے۔

غیر ملکوں میں جانا | ۷۔ **سوال**۔ آریاورت کے باشندوں کا آریاورت سے غیر ملکوں میں جانے سے "آچار" بگڑتا ہے یا نہیں؟

**جواب**۔ یہ بات غلط ہے کہ جو بیرونی اور اندرونی پاکیزگی رکھنا اور راستگوئی وغیرہ عمل

...ہے۔ وہ جہاں کہیں کوئی کرے گا وہ "آچار" (اخلاق) اور دہرم سے نہیں گرے گا
اور جو شخص آریہ ورت میں رہکر بھی بُرے کام کرے گا۔ وہی دہرم اور آچار سے گرا ہوا
...دے گا۔ اگر ایسا ہی ہوتا تو ذیل کا شلوک کیوں ہوتا؟

मेरोहरेश्च द्वे वर्षे वर्षं हैमवतं ततः ।
क्रमेणैव व्यतिक्रम्य भारतं वर्षमासदत् ॥
स देशान् विविधान् पश्यंश्चीनहूणनिषेवितान् ॥

مہابھارت شانتی پرب ٣٢٧

قدیم میں آریوں کا دوسرے ملکوں میں جانا۔ شک آچاریہ کا امریکہ سے متھلا پوری میں آنا

٭ یہ شلوک مہابھارت شانتی پرب میں موکش دہرم کے متعلق ویاس اور شک کی گفتگو میں آیا ہے جسکا مطلب یہ ہے کہ ایک وقت ویاس معہ اپنے بیٹے شک اور شاگردوں کے پاتال میں جسکو آجکل امریکہ کہتے ہیں مقیم تھے۔ شک آچاریہ نے اپنے باپ سے ایک سوال پوچھا کہ آیا آتم دویا "علم" اتنی ہی ہے یا زیادہ؟ ویاس جی نے ارادتاً اس بات کا جواب نہ دیا۔ کیونکہ وہ اس بات کا اُپدیش کر چکے تھے۔ دوسرے کی شہادت کے لئے اپنے بیٹے شک سے کہا کہ اے بیٹا تو متھلا پوری میں جاکر یہی سوال راجا جنک سے کر وہ اسکا مناسب جواب دینگے۔ باپ کی بات سُنکر شک آچاریہ پاتال لوک سے متھلا پوری کی طرف روانہ ہوئے۔ پہلے میرو یعنی ہمالہ سے شمال مشرقی و شمالی و شمالمغربی گوشوں میں جو ملک آباد ہیں ان کا نام ہری ورش ہے یعنی "ہری" نام بندر کا ہے اس ملک والے لوگ اب بھی سرخ چہرہ اور بندر کی طرح بھوری آنکھوں والے ہوتے ہیں۔ جن ملکوں کا نام اسوقت یوروپ ہے انہیں کو خود سنسکرت میں "ہری ورش" کہتے ہیں۔ ان ملکوں کو دیکھتے ہوئے پھر ان ملکوں کو جن کو ہون یعنی ...ی کہتے ہیں دیکھ کر چین میں آئے۔ چین سے ہمالہ اور ہمالہ سے متھلا پوری میں پہونچے۔

شری کرشن و ارجن کا امریکہ میں جانا

اور شری کرشن و ارجن۔ اشوتری "جسکو دخانی جہاز کہتے ہیں" میں بیٹھکر پاتال میں گئے اور مہاراجہ یدہشٹر کے یجنہ میں اُدالک رشی کو لے آئے تھے۔

...وں کی شادی ...دوسرے ملکوں میں

دہرت راشٹر کی شادی "گاندہار" یعنی قندہار کی شہزادی سے ہوئی۔ ماودری پانڈوں کی عورت ایران کے راجہ کی بیٹی تھی اور ارجن کی

شادی پاتال میں جسکو امریکہ کہتے ہیں وہاں کے راجہ کی بیٹی اُلوپی کیساتھ ہوئی تھی
اگر مختلف ملکوں اور براعظموں میں جاتے آتے نہ ہوتے تو یہ سب باتیں کیونکر ہو سکتیں

**۴۔ منو میں جہازوں پر محصول کا ذکر**

منوسمرتی میں جو سمندر میں چلنے والے جہازوں پر محصول لینا لکھا ہے وہ بھی آریہ ورت سے دیگر براعظموں میں جانیکی وجہ سے ہے

**بھیم وغیرہ کا کرہ زمین کے ملکوں میں جانا**

اور جب مہاراجہ یدھشٹر نے "راجسوئیہ" یگیہ کیا تھا اس میں تمام کرہ زمین کے راجاؤں کو بلانے کی غرض سے نیوتہ دینے کے لئے بھیم و ارجن۔ نکل اور سہدیو چاروں سمتوں میں گئے تھے۔ اگر عیب مانتے تو کبھی نہ جاتے

**۵۔ غیر ملکوں میں نہ جانے کے نقصانات**

۵ - پس پہلے آریہ ورت کے لوگ بیوپار کاروبار سلطنت اور سیر کی خاطر تمام کرہ زمین پر پھرا کرتے تھے اور جو آجکل چھوت چھات اور دھرم بگڑ جانے کا وہم ہے وہ محض جاہلوں کے بہکانے اور بے علمی کے بڑھ جانے کی وجہ سے ہے جو لوگ مختلف ممالک اور براعظموں میں جانے آنے میں وہم نہیں کرتے وہ مختلف ممالک کے کئی قسم کے لوگوں کے میل جول رسم و رواج کے دیکھنے اپنا راج اور بیوپار بڑھانے سے بے خوف اور بہادر ہونے لگتے ہیں اور اچھے طریقوں کو اختیار کرنے اور بُری باتوں کے چھوڑنے پر مستعد ہو کر بڑی جاہ و حشمت حاصل کرتے ہیں۔

**۶۔ غیر ملکوں میں جانے سے پاپ نہیں**

۶ - بھلا سخت ناپاک اور ملیچھ گھر میں پیدا ہوئی ہوئی کسبی کی صحبت سے تو "ہم شدھ آچار" (نیک چلن) اور بے دھرم ہوئے نہ مختلف ملکوں کے اچھے اچھے لوگوں کے ساتھ صحبت رکھنے میں چھوت اور عیب مانتے ہیں! یہ بات محض جہالت کی نہیں تو اور کیا ہے؟ ہاں اتنی وجہ تو ہے کہ جو لوگ گوشت خوری اور شراب نوشی کرتے ہیں ان کے جسم اور منی وغیرہ دھاتیں بدبو وغیرہ کے باعث پلید ہوئی ہوئی ہیں ان کی صحبت سے آریوں کو بھی یہ بد عادتیں نہ لگ جائیں یہ بات تو ٹھیک ہے لیکن جب ان سے معاملات کرنے اور ان کے اوصاف اختیار کرنے میں کوئی بھی عیب یا گناہ نہیں ہے تو انکے شراب نوشی وغیرہ عیبوں کو چھوڑ کر ان کے اوصاف کو اختیار کریں اس میں کچھ بھی نقصان نہیں چونکہ جاہل لوگ ان کے چھونے اور دیکھنے کو بھی گناہ سمجھتے ہیں اس لئے جنگ کبھی بھی نہیں کر سکتے۔ کیونکہ لڑائی میں انکو دیکھنا اور چھونا ضرور ہوتا ہے۔

بھلے آدمیوں کے واسطے عشق و نفرت اور دیگر دروغ گوئی وغیرہ عیبوں کو چھوڑ کر بلا خصومت ہونا اور محبت بہبودی خلائق و نکوکاری وغیرہ کو اختیار کرنا عمدہ دھرم اچار (نیک اخلاق) ہے۔ اور یہ بھی سمجھ لینا چاہئے کہ دھرم ہمارے آتما اور فرائض کیساتھ تعلق رکھتا ہے۔ جب ہم اچھے کام کرتے ہیں تو ہم کو مختلف ملکوں اور براعظموں میں جانے سے کچھ بھی عیب نہیں لگ سکتا۔ عیب تو گناہ کے کام کرنے سے لگتے ہیں۔ ہاں اتنا ضرور چاہئے کہ ویدوں میں بیان کئے ہوئے دھرم کی تحقیق اور پاکھنڈ مت کی تردید کرنا ضرور سیکھ لیں تاکہ ہم کو کوئی شخص جھوٹی بات پر یقین نہ کرا سکے۔

**ولایتی بیوپار اور حکومت**

۱۱۔ کیا مختلف ملکوں اور براعظموں میں حکومت اور بیوپار کرنے کے بغیر کبھی اپنے ملک کی ترقی ہو سکتی ہے؟ اگر اپنے ملک ہی میں اپنے ملک کے باشندے معاملات کریں اور غیر ملک والے ان کے ملک میں تجارت یا حکومت کریں تو بجز مفلسی اور دکھ کے اور کچھ بھی نہیں ہو سکتا۔

**کھانے پینے کا بکھیڑا ڈالنے کی وجہ**

۱۲۔ پاکھنڈی لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ اگر ہم انکو علم سکھلا دینگے اور ملک بملک جانے کی اجازت دیدیں گے تو دانا عقلمند ہو کر ہمارے پاکھنڈ جال میں نہیں پھنسیں گے جس سے ہماری توقیر اور روزی جاتی رہے گی اسیواسطے کھانے پینے میں بکھیڑا ڈالتے ہیں تاکہ وہ دوسرے ملک میں نہ جا سکیں البتہ اتنا ضرور چاہئے کہ شراب اور گوشت کا استعمال کبھی بھول کر بھی نہ کریں۔

**لڑائی کے موقعہ پر چوکا لگانا۔**

۱۳۔ کیا تمام عقلمندوں کی اسبات پر اتفاق نہیں ہے کہ لڑائی کے موقعہ پر سپاہ کا چوکا لگا کر رسوئی بنانا اور کھانا ضرور شکست کا باعث ہے؟ چھتری لوگوں کے واسطے تو جنگ کے موقعہ پر ایک ہاتھ سے روٹی کھاتے اور پانی پیتے جانا اور دوسرے ہاتھ سے دشمنوں کو گھوڑے۔ ہاتھی۔ گاڑی پر سوار ہو کر یا پیادہ مارتے جانا اپنی فتح کرنا ہی "آچار" اور مغلوب ہو جانا "اناچار" ہے۔ اسی جہالت کے باعث ان لوگوں نے چوکا لگاتے اور مخالفت کرتے کراتے تمام آزادی۔ خوشی۔ دولت۔ حکومت۔ علم اور ہمت پر چوکا پھیر دیا۔ اور اب ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں اور خواہش کرتے ہیں کہ کوئی مال لے تو پکا کر کھائیں مگر ایسا نہ ہونے کے باعث گویا سارے آریا ورت میں چوکا لگا کر سب برباد کر دیا ہے؟

البتہ جہاں کھانا پکائیں اس مکان کو دھونے لیپنے۔ جھاڑو دینے اور کوڑا کرکٹ دور کرنے میں ضرور کوشش کرنی چاہیے نہ کہ مسلمان اور عیسائیوں کی طرح غلیظ باورچیخانہ ہو۔

پکا اور کچا کھانا | ۱۴۔ سوال۔ سکھری دکجی، نکھری (پکی) کیا ہے؟

جواب۔ سکھری وہ ہے جو اناج پانی وغیرہ میں پکایا جاوے اور جو گھی دودھ میں پکائیں وہ نکھری یعنی پکی ہے۔ یہ بھی ان دھوردٗں (چالبازوں) کا چلایا ہوا پاکھنڈ ہے جس میں گھی دودھ زیادہ لگے اس کے کھانے میں لذت ہو اور پیٹ میں چکنی چیز زیادہ جاوے اس لئے یہ حیلہ رکھا ہے ورنہ آگ سے یا موسم میں پکی ہوئی چیز پکی اور نہ پکی ہوئی کچی ہوتی ہے۔ اسطرح کا بھی پکا کھانا اور کچا نہ کھانا ہر موقعہ پر ٹھیک نہیں۔ کیونکہ چنے وغیرہ کچے بھی کھائے جاتے ہیں۔

کھانا پکانے والے شودر ہوں | ۱۵۔ سوال۔ دوج اپنے ہاتھ سے رسوئی بنا کر کھاویں یا شودر کے ہاتھ کی بنائی کھاویں؟

جواب۔ شودر کے ہاتھ کی بنائی کھاویں تاکہ برہمن۔ کشتری اور ویش ورن والے عورت مرد علم پڑھانے امور سلطنت کے چلانے مویشی پالنے اور کھیتی و بیوپار کے کام میں رہیں مگر شودر کے برتن اور اس کے گھر کا پکا ہوا کھانا مصیبت کے وقت کے سوا نہ کھاویں۔ سنو پرمان (آپستمبہ دھرم سوتر ۲۔۲۔۲۔۴)

याधिष्ठिता वा शूद्राः संस्कर्त्तारः स्युः ॥ आपस्तम्ब

सूत्र । प्रपाठक २ । पटल २ । खण्ड २ । सूत्र ४ ॥

آریوں کے گھر میں شودر یعنی بے علم عورت مرد کھانا پکانا وغیرہ خدمات کریں لیکن وہ جسم اور کپڑے وغیرہ صاف رکھیں۔ جب وہ آریوں کے گھر میں کھانا بنائیں تو منہ باندھ کر بنائیں تاکہ ان کے منہ سے جوٹھا اور نکلا ہوا سانس بھی کھانے میں نہ پڑے آٹھویں دن حجامت کرائیں۔ اور ناخون کٹوائیں۔ نہا دھو کر کھانا بنایا کریں۔ آریوں کو کھلا کر آپ کھاویں۔

چھوت چھات | ۱۶۔ سوال۔ شودر کی چھوئی ہوئی رسوئی کے کھانے میں جب عیب لگاتے ہیں تو اس کے ہاتھ کا بنایا ہوا کس طرح کھا سکتے ہیں؟

جواب۔ یہ بات من گھڑت اور جھوٹی ہے۔ کیونکہ جنہوں نے گڑ۔ چینی۔ گھی۔ دودھ۔ آٹا۔ ساگ۔ پھل۔ مول کھایا۔ انہوں نے گویا تمام جہان بھر کے ہاتھ کا بنا ہوا اور جھوٹا

کھالیا۔ کیونکہ جب شودر، چمار، بھنگی، مسلمان، عیسائی وغیرہ لوگ کھیتوں میں ایکھ کاٹتے چھیلتے۔ پیل کر رس نکالتے ہیں تب بول و براز کرکے بغیر ہاتھ دھوئے انہیں اٹھاتے اور رکھتے ہیں۔ آدھا گنّا چوس کر رس پیکر آدھا اسی میں ڈال دیتے ہیں اور رس پکانے کے وقت اس رس میں روٹی بھی پکا کر کھاتے ہیں جب چینی بناتے ہیں تب پرانے جوتے جن کے تلے میں پاخانہ و پیشاب گوبر دھول لگی رہتی ہے انہی جوتیوں سے اسکو روندتے ہیں۔ دودھ میں اپنے گھر کے جوٹھے برتنوں کا پانی ڈالتے ہیں انہی میں گھی وغیرہ رکھتے ہیں اور آٹا پیسنے کے وقت بھی ویسے ہی جوٹھے ہاتھوں سے اٹھاتے ہیں اور پسینہ بھی آٹے میں ٹپکتا جاتا ہے وغیرہ وغیرہ اور پھل مول۔ کند کی بھی ایسی ہی کیفیت ہوتی ہے۔ جب ان چیزوں کو کھایا تو گویا سب کے ہاتھ کا کھالیا۔

| ان دیکھے میں عیب | ۱۷۔ سوال |
|---|---|

۱۷۔ **سوال**۔ پھل مول و کند۔ رس وغیرہ ان دیکھی چیزوں میں عیب نہیں ہے۔

جواب۔ واہ جی واہ! سچ ہے اگر ایسا جواب نہ دیتے تو کیا خاک کھاتے۔ گڑ شکر میٹھی لگتی ہے۔ دودھ گھی طاقت دیتا ہے اسی لئے یہ مطلب کی بات بنائی ہے۔ بھلا اگر ان دیکھی چیزیں عیب نہیں تو اگر بھنگی یا مسلمان اپنے ہاتھوں سے بنا کر دوسرے مکان میں تم کو لا دے تو کھالو گے یا نہیں اگر کہو کہ نہیں تو ان دیکھے میں بھی عیب ہوا۔

| آپس میں کھانا پینا بھی اتفاق کے لئے ضروری ہے | ۱۸ |
|---|---|

۱۸۔ البتہ مسلمان اور عیسائی وغیرہ شراب اور گوشت کھانیوالوں کے ہاتھ کا کھانے سے شراب اور گوشت وغیرہ کھانے پینے کا عیب بھی لگ جاتا ہے۔ لیکن ہاں آریوں کا آپس میں ایک کھانا ہونے میں کوئی بھی عیب دکھائی نہیں دیتا۔ جبتک آپس میں ایک عقیدہ ایک ہی نفع نقصان ایک ہی سکھ دکھ نہ مانا جاوے تبتک ترقی ہونا بہت مشکل ہے۔ لیکن محض کھانا پینا ایک ہونے سے اصلاح نہیں ہو سکتی بلکہ جبتک بری باتیں نہیں چھوڑتے اور اچھی باتیں اختیار نہیں کرتے تب تک بجائے ترقی کے تنزلی ہوتا ہے۔

| آریاورت میں غیر راج ہونے کے اسباب۔ | ۱۹ |
|---|---|

۱۹۔ آریاورت میں غیر ملک والوں کا راج ہونے کا باعث آپس کی پھوٹ اختلاف مذہب۔ برہمچریہ نہ رکھنا۔ علم نہ پڑھنا نہ پڑھانا

اور بچپن میں بلا سوئمبر (زوجین کی رضامندی) کے شادیاں ہونا۔ لذات میں پھنسا رہنا وغیرہ بد عادات۔ وید ودیا کا پرچار نہ کرنا وغیرہ برے کام ہیں۔ جب آپس میں بھائی بھائی لڑتے ہیں تب ہی تیسرا بدیشی آ کر پنچ بن بیٹھتا ہے۔

**مہابھارت کا جنگ۔ پھوٹ کا نتیجہ تھا**

۲۰۔ کیا تم لوگ مہابھارت کی باتیں بھی جو پانچ ہزار برس پہلے ہوئی تھیں بھول گئے؟ دیکھو مہابھارت کی جنگ میں سب لوگ لڑائی میں سواریوں پر کھاتے پیتے تھے۔ آپس کی پھوٹ سے کورو پانڈو اور یادوں کا ستیاناش ہو گیا۔ وہ تو ہو گیا لیکن اب تک بھی وہی مرض پیچھے لگا ہوا ہے نہ جانے یہ خوفناک راکشس کبھی چھوٹے گا یا آریوں کو سب سکھوں سے محروم کر کے دکھ کے سمندر میں ڈبو کر ہلاک کرے گا۔ اسی بدکردار گوتر ہتیارے (رکت جدیوں کے قاتل) اپنے ملک کو تباہ کرنیوالے نیچ دریودھن کے برے طریق پر آریہ لوگ اب تک بھی چلکر دکھ بڑھا رہے ہیں۔ پرمیشور اپنا فضل کرے کہ یہ مہلک مرض ہم آریوں میں سے دور ہو جائے۔

**کھانے نہ کھانے کی چیزوں کی تقسیم**

۲۱۔ کھانے اور نہ کھانے کی چیزیں دو قسم کی ہیں ایک دھرم شاستر کے مطابق اور دوسرے ویدک شاستر (علم طب) کے مطابق:-

**اول۔ شاستر سے ممنوع (ناپاک)**

۲۲۔ مثلاً دھرم شاستر میں لکھا ہے (

अभक्ष्याणि द्विजातीनाममेध्यप्रभवाणि च ॥ मनु० ५ । ५ ॥

دوج یعنی برہمن کھشتری اور ویش اور شودروں کو بھی ناپاک یعنی بول و براز وغیرہ کے میل سے پیدا ہوئے ساگ۔ پھل۔ مول وغیرہ نہ کھانے چاہئیں (منو ۵-۵)

वर्जयेन्मधुमांसं च ॥ मनु० २ । १७७ ॥

(منو ۲-۱۷۷)

(ا) مختلف قسم کی شراب۔ گانجہ۔ بھنگ۔ افیون وغیرہ

(ب) اشیاء منشی

बुद्धिं लुम्पति यद् द्रव्यं मदकारी तदुच्यते ॥

(سارنگدھر ۴-۲۱)

جو جو چیزیں عقل کو کھونے والی ہیں انکا استعمال کبھی نہ کریں اور جتنے کھانے سڑے بگڑے ہوئے اور بدبو وغیرہ سے خراب شدہ ہیں اور اچھی طرح بنے ہوئے نہ ہوں اور شراب و گوشت کھانے پینے والے ملیچھ کہ جنکا جسم شراب اور گوشت کے ذروں سے ہی بھرا ہے انکے ہاتھ کا نہ کھاویں۔

ج۔ گوشت۔ جس کام میں مفید جانداروں کی ہنسا ہو اسے نہ کرے)

**اول گائے کے فوائد**

یعنی جیسے ایک گائے کے جسم سے دودھ گھی۔ بیل گائے پیدا ہونے

ایک پیڑھی میں چار لاکھ چوہتر ہزار چھ سو آدمیوں کو سکھ پہنچتا ہے ایسے جانوروں کو نہ ماریں اور نہ مارنے دیں۔ مثلاً کوئی گائے بیس سیر اور کوئی دو سیر دودھ روزمرہ دے تو اوسطاً گیارہ سیر دودھ فی گائے ہوا۔ کوئی گائے اٹھارہ اور کوئی چھ ماہ تک دودھ دیتی ہے اس کی بھی اوسط بارہ ماہ ہوئی۔ اب ہر ایک گائے کی عمر بھر کے دودھ سے ۲۴۹۶۰ چوبیس ہزار نو سو ساٹھ آدمی ایک دفعہ سیر ہو سکتے ہیں۔ اس کی چھ بچھڑیاں اور چھ بچھڑے ہوتے ہیں ان میں سے دو مر جائیں تو بھی دس رہے۔ ان میں سے پانچ بچھڑیوں سے عمر بھر کے دودھ کو ملا کر ۱۲۴۸۰۰ آدمی سیر ہو سکتے ہیں۔ اب رہے پانچ بیل وہ جنم بھر میں کم سے کم پانچ ہزار من اناج پیدا کر سکتے ہیں اس اناج میں سے ہر ایک آدمی تین پاؤ کھائے تو اڑھائی لاکھ آدمی سیر ہو سکتے ہیں دودھ اور اناج ملا کر ۳۷۴۸۰۰ آدمی سیر ہوتے ہیں۔ دونوں ملا کر ایک گائے کی ایک پشت میں ۴۷۵۶۰۰ آدمی ایکدفعہ پرورش پاتے ہیں اور اگر پشت در پشت بڑھا کر حساب کریں تو بیشمار آدمیوں کی پرورش ہوتی ہے۔ علاوہ ازیں بیل گاڑی کھینچنے اور سواری اور بوجھ اٹھانے وغیرہ کے کام کرنے سے آدمیوں کے واسطے بہت مفید ہوتے ہیں اور گائے دودھ کے لحاظ سے زیادہ مفید ہوتی ہے۔

دوم بھینس کے فوائد — جسطرح بیل مفید ہوتے ہیں اسیطرح بھینسے بھی ہیں۔ لیکن گائے کے دودھ اور گھی سے جتنے عقل بڑھنے سے فوائد ہوتے ہیں اسقدر بھینس کے دودھ سے نہیں اسی وجہ سے آریوں نے گائے کو سب سے مفید گنا ہے اور جو کوئی دوسرا صاحب علم ہوگا وہ بھی اسی طرح سمجھے گا۔

سوم بکری بھیڑ وغیرہ کے فوائد — بکری کے دودھ سے ۲۵۹۲۰ پچیس ہزار نو سو بیس آدمیوں کی پرورش ہوتی ہے اسیطرح ہاتھی۔ گھوڑے۔ اونٹ۔ بھیڑ۔ گدھے وغیرہ سے بھی بڑے فائدے ہوتے ہیں

مفید جانوروں کی کمی سے نقصان — ان جانوروں کے مارنے والوں کو سب انسانوں کا قاتل جاننا چاہیئے جب آریوں کا راج تھا تو یہ نہایت مفید جانور گائے وغیرہ نہیں مارے جاتے تھے تب ہی آریا ورت اور کرۂ زمین کے دیگر ملکوں میں انسان اور حیوان بڑی آسائش سے رہتے تھے۔ کیونکہ دودھ گھی۔ بیل وغیرہ جانوروں کی کثرت ہونے سے کھانے پینے کی چیزیں عمدہ اور بافراط میسر ہوتی تھیں جب سے غیر ملکی گوشت خور لوگ اس ملک میں آکر گائے وغیرہ جانوروں کے مارنے والے شراب خور حکمران ہوئے ہیں تب سے برابر آریوں کا دکھ بڑھتا جاتا ہے۔ کیونکہ

नष्टे मूले नैव फलं न पुष्पम् ॥ वृद्धचाणक्य अ० १०। १३ ॥

جب درخت کی جڑ ہی کاٹ دی جائے تو پھل پھول کہاں سے ہوں؟ (ابروھ چانکیہ)

مُضر انسان و پشُو کا دفعیہ

سوال۔ اگر تمام لوگ آہنساک (بے آزار) ہو جائیں تو شیر وغیرہ جانور اسقدر بڑھ جائیں کہ تمام گائے وغیرہ جانوروں کو مار کھائیں۔ تمہارا کوشش کرنا ہی رائیگاں ہو جائے۔

جواب۔ یہ کام اراکین سلطنت کا ہے کہ جو جانور یا آدمی ایذا رساں ہوں ان کو سزا دیں اور جان سے بھی مار ڈالیں۔

موذی جانوروں کا گوشت

سوال۔ پھر کیا ان کا گوشت پھینک دیں؟

جواب۔ خواہ پھینک دیں۔ خواہ کتے وغیرہ گوشت خوروں کو کھلا دیں یا جلا دیں اور اگر کوئی گوشت خور کھائے تو بھی دُنیا کا کچھ نقصان نہیں ہوتا۔ لیکن اُس آدمی کی طبیعت گوشت خوری کی وجہ سے ہنسک (ایذا رساں) ہو سکتی ہے۔

گناہوں سے کمایا ہوا طعام

جسقدر ہنسا۔ چوری۔ دغابازی حیلہ سازی۔ فریب وغیرہ کے ذریعے چیزوں کو حاصل کرتے ہو گنا ہے۔ یہ "ابھکشیہ" (ناجائز طعام) اور "اہنسا" (غیر ایذا رسانی) اور دہرم وغیرہ کے کاموں کے ذریعے بہم پہنچا کر خورد و نوش وغیرہ کرنا "بھکشیہ" (جائز طعام) ہے۔

دوم حکمت کی رو سے ممنوع

۲۳۔ جن اشیاء سے صحت قائم۔ بیماری دور عقل اور طاقت و ہمت کی ترقی اور عمر دراز ہو اُن چاول گیہوں۔ پھل۔ مول۔ کند۔ دودھ۔ گھی۔ مٹھائی وغیرہ اشیاء کا استعمال کرنا اور مناسب طریقہ پر پکانا اور ملا کر مناسب وقت پر اعتدال کے ساتھ خورد و نوش کرنا سب "بھکشیہ" کہلاتا ہے جسقدر چیزیں اپنی طبیعت کی مخالف یعنی بگاڑ کرنیوالی ہیں اُن سے بالکل پرہیز کرنا اور جو جو چیزیں جس جس آدمی کے لئے موافق قرار دیگئی ہیں۔ انکا استعمال کرنا بھی "بھکشیہ" ہے۔

ایک ساتھ کھانا اور پس خوردہ

۲۴۔ سوال۔ ایک ساتھ کھانے میں کچھ عیب ہے یا نہیں؟

جواب۔ عیب ہے کیونکہ ایک کے ساتھ دوسرے کی طبیعت اور مزاج نہیں ملتا جسطرح جذامی وغیرہ کے کھانے میں اچھے آدمی کا بھی خون بگڑ جاتا ہے۔ اسیطرح دوسرے کے ساتھ کھانے میں بھی کچھ بگاڑ ہی ہوتا ہے۔ سدھار نہیں اسیواسطے

नोच्छिष्टं कस्यचिद्दद्यान्नाद्याच्चैव तथान्तरा ।

न चैवात्यशनं कुर्यान्न चोच्छिष्टः क्वचिद् व्रजेत् ॥ मनु० ॥२।५६॥

نہ کسی کو اپنی جوٹھی چیز دے اور نہ کسی کے کھانے میں سے آپ کھائے نہ زیادہ کھائے اور نہ کھانا کھانے کے بعد ہاتھ منہ دہوئے بغیر کہیں ادہر اُدہر جائے۔ (منو ۲-۵۶) ÷

गुरोरुच्छिष्ट भोजनम्

**سوال** (گورو کا جھوٹا بھوجن کرنا) اس فقرہ کے کیا معنی ہونگے؟

**جواب**۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ گورو کے کھانا کھانے کے پیچھے جو علیحدہ پاک کھانا رکھا ہے اس کو کھلائے یعنی گورو کو پہلے کھانا کھلا کر بعد ازاں شش کو کھانا چاہیے۔

شہد اور دودھ جوٹھے ہیں | ۲۵- اگر ہر قسم کے جوٹھے کی ممانعت ہے تو مکھیوں کا جوٹھا شہد۔ بچھڑے کا جوٹھا دودھ اور ایک لقمہ کھانے کے بعد اپنا بھی کھانا جوٹھا ہو جاتا ہے پھر کیا ان کو بھی نہ کھانا چاہیئے۔

**جواب**۔ شہد بہانے نام ہی جھوٹا ہوتا ہے۔ اصل میں یہ بہت سی نباتات کیا ہوا جوہر ہے۔ بچھڑا اپنی ماں کے باہر کا دودھ پیتا ہے اندر کے دودھ کو نہیں پی سکتا اسلیئے جوٹھا نہیں لیکن بچھڑے کے پینے کے بعد پانی سے اس کی ماں کے تھنوں کو دہو کر صاف برتن میں دوہنا چاہیئے اور اپنا جوٹھا اپنے واسطے بگاڑ پیدا کرنے والا نہیں ہوتا دیکھو طبعاً یہ بات ثابت ہے کہ کسی کا جوٹھا کوئی بھی نہیں کھاتا۔ جیسے اپنے منہ ناک کان آنکھ اعضائے بول و براز کے مَل موتر (غلاظت) وغیرہ کے چھونے میں کراہت نہیں ہوتی۔ ویسے کسی دوسرے کے مَل موت کے چھونے سے ہوتی ہے اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ ایسا عمل طریق فطرت کے خلاف نہیں ہے۔

پس خوردہ کھانا | ۲۶- اس لئے سب انسانوں کو واجب ہے کہ کسی کا پس خوردہ یعنی جوٹھا نہ کھائیں۔

**سوال**۔ بھلا عورت مرد بھی ایکدوسرے کا جوٹھا نہ کھائیں۔

**جواب**۔ نہیں کیونکہ ان کے جسموں کی خاصیتیں بھی جدا جدا ہیں۔

نیچ لوگوں کا کھانا | **سوال**۔ کہو جی ہرکس و ناکس کے ہاتھ کی بنائی ہوئی رسوئی کے کھانے میں کیا عیب ہے؟ کیونکہ برہمن سے لیکر چنڈال تک کے جسم ہڈی گوشت چمڑے کے

ہیں اور جیسا خون برہمن کے جسم میں ہوتا ہے ویسا ہی چنڈال وغیرہ کے پھر سب آدمیوں کے ہاتھ کی پکی ہوئی رسوئی کے کھانے میں کیا عیب ہے؟

۲۷ جواب - عیب ہے کیونکہ جس طرح عمدہ چیزوں کے کھانے پینے سے برہمن اور برہمنی کے جسم میں بدبو وغیرہ نقائص سے پاک "رج اور بیرج" منی پیدا ہوتے ہیں ویسے چنڈال اور چنڈالنی کے جسموں میں نہیں ہوتے۔ کیونکہ چنڈال کا جسم بدبودار ذرّوں سے بھرا ہوا ہوتا ہے ویسا ہی برہمن وغیرہ ورنوں کا نہیں ہوتا۔ اس لئے برہمن وغیرہ اعلے ورنوں کے ہاتھ کا کھانا چاہئے اور چنڈال وغیرہ نیچ - بھنگی - چمار وغیرہ کا کھانا نہ چاہئے بھلا جب تم سے کوئی یہ پوچھے گا کہ جسطرح چمڑے کا جسم ماتا، ساس، بہن، بیٹی، بہو کا ہوتا ہے اسیطرح اس عورت کا بھی ہوتا ہے تو کیا ماں وغیرہ عورتوں کے ساتھ اپنی عورت کی مانند برتاؤ کروگے تب تمکو لاجواب ہو کر خاموش ہی رہنا پڑے گا۔ جسطرح عمدہ کھانا ہاتھ اور منہ سے کھایا جاتا ہے اسی طرح بدبودار بھی کھایا جاسکتا ہے تو کیا میلا وغیرہ بھی کھاؤ گے؟ کیا ایسا بھی کوئی کرسکتا ہے؟

گوبر سے چوکا

سوال - جو گائے کے گوبر سے چوکا لگاتے ہیں تو اپنے گوبر سے چوکا کیوں نہیں لگاتے اور چوکے میں گوبر کے جانے سے چوکا ناپاک کیوں نہیں ہوتا؟

۲۸ - جواب گائے کے گوبر میں اسطرح کی بدبو نہیں ہوتی جیسی کہ آدمی کے پاخانہ میں گوبر چکنا ہونے کی وجہ سے جلدی نہیں اکھڑتا نہ کپڑا بگڑتا ہے نہ میلا ہوتا ہے جسطرح مٹی سے میل چڑھتی ہے اسطرح خشک گوبر سے نہیں چڑھتی۔ مٹی اور گوبر سے جس جگہہ کو لیپا جاتا ہے وہ دیکھنے میں نہایت خوبصورت ہوتی ہے اور جس جگہہ رسوئی بنائی جاتی ہے وہاں کھانا وغیرہ پکانے سے گھی میٹھا اور جوٹھ بھی گرتی ہے۔ مکھی چیونٹی وغیرہ بہت سے جانور جگہہ میلی رہنے کے باعث آتے ہیں اگر اسکو جھاڑنے اور لیپنے سے روزمرہ صاف نہ کیا جاوے تو وہ جگہہ گویا پاخانہ کی مانند ہوجاتی ہے اس لئے روزمرہ گوبر، مٹی جھاڑو سے سب طرح صفائی رکھنی چاہئے اور اگر مکان پختہ ہو تو پانی سے دھوکر صاف رکھنا چاہئے اس سے مذکورہ بالا نقص رفع ہوجاتے ہیں میاںجی کے باورچیخانہ میں کہیں کوئلہ کہیں راکھ کہیں لکڑی کہیں پھوٹی ہانڈی کہیں جوٹھی رکیبی کہیں ہڈی کہیں گوشت پڑی رہتی ہے اور مکھیوں کا تو ذکر ہی کیا۔ وہ جگہہ ایسی بری لگتی ہے کہ اگر کوئی بھلا آدمی

جا کر بیٹھے تو اس کو تے ہونیکا بھی احتمال ہے کیونکہ بدبودار جگہہ کی مانند ہی وہ جگہہ دکھا دیتی ہے بد بھلا کوئی ان سے پوچھے کہ اگر گوبر سے چوکا لگانے میں تم نقص گنتے ہو تو چولہے میں اپلے جلانے اس کی آگ سے تمباکو پینے گھر کی دیوار پر لپائی کرنے وغیرہ سے بھی میاں جی کا چوکا پلید ہو جاتا ہوگا۔ اس میں کیا شک ہے!

**کھانا صاف جگہہ میں کھانا چاہیئے**

سوال - چوکے میں بیٹھکر کھانا کھانا اچھا ہے یا باہر بیٹھکر؟

٢٩ - جواب - جہاں اچھی خوشنما خوبصورت جگہہ دکھائی دے وہاں کھانا کھانا چاہیئے۔ لیکن ضروری موقعہ مثلاً لڑائی وغیرہ میں تو گھوڑے وغیرہ سواریوں پر بیٹھکر یا کھڑے کھڑے بھی کھانا پینا عین مناسب ہے۔

**سب آریوں کے ہاتھ کا کھانا**

سوال - کیا اپنے ہی ہاتھ کا کھانا چاہیئے اور دوسرے کے ہاتھ کا نہیں؟

٣٠ - جواب - اگر آریوں میں سے کوئی پاک صاف طریقہ سے بنائے تو برابر سب آریوں کیساتھ کھانے میں کچھ بھی حرج نہیں۔ کیونکہ اگر برہمن وغیرہ ورنوں کی عورت مرد کھانا پکانے چوکا دینے۔ برتن مانجھنے وغیرہ جھگڑوں میں لگے رہیں تو علم وغیرہ نیک اوصاف کی ترقی کبھی نہیں ہو سکتی۔

**اس کی نظیر**

٣١ - دیکھو مہاراجہ یدھشٹر کے "راج سویہ" یگیہ میں روئے زمین کے راجہ رشی اور مہرشی آئے تھے۔ ایک ہی رسوئی سے کھانا کھایا کرتے تھے۔

**کھانے پینے کا جھگڑا کب سے چلا**

٣٢ - جب سے عیسائیت اسلام وغیرہ مختلف مذاہب چلے۔ آپس میں دشمنی اور عناد ہوا اور انہوں نے شراب نوشی اور گائے کا گوشت وغیرہ کھانا پینا اختیار کیا۔ اسی وقت سے کھانے وغیرہ کے متعلق جھگڑا ہو گیا۔

**زمانہ قدیم میں غیر ممالک میں آریوں کے بیاہ اور ایک ہی ویدمت**

٣٣ - دیکھو کابل۔ قندہار۔ ایران۔ امریکہ۔ یوروپ وغیرہ ملکوں کے راجاؤں کی لڑکیوں گاندھاری۔ مادری۔ الوپی وغیرہ کے ساتھ آریہ ورت کے راجہ لوگ شادی وغیرہ بیوہار کرتے تھے شکنی وغیرہ کوروں۔ پانڈوں کے ساتھ کھاتے پیتے تھے کچھ مخالفت نہیں کرتے تھے کیونکہ اس زمانہ میں تمام روئے زمین پر ایک ہی ویدک مذہب تھا۔ اسی پر سب کا اعتقاد تھا اور ایک دوسرے کا سکھ دکھ نفع نقصان اپنے نفع نقصان کے برابر سمجھتے تھے۔ تب ہی دنیا میں سکھ تھا۔ اب تو بہت سے مذاہب کے پیرو ہو جانے سے بہت سا دکھ اور مخالفت بڑھ گئی ہے اس کو دور کرنا عقلمندوں کا کام ہے۔ پرماتما

سب کے من میں سچے مذہب کا بیج ڈالے کہ جس سے جھوٹے مذہب جلد ہی معدوم ہو جائیں۔ اس ہی سب عالم لوگ غور کرکے مخالفت چھوڑ دیں اور راحت کو بڑھائیں یہ اختصار سے آچار۔ اناچار۔ بھکشیہ۔ ابھکشیہ کے بارہ میں لکھا ہے ۔

# کتاب کے حصّہ اوّل کا خاتمہ

ہم علم ۔ اس کتاب کا پہلا نصف حصّہ اسی دسویں باب کیساتھ ختم ہوا۔ ان بابوں میں زیادہ کھنڈن منڈن (تردید و تائید) اس لیے نہیں لکھا۔ کہ جب تک آدمی جھوٹ سچ کے سوچنے کی کچھ بھی قابلیت نہیں رکھتے تب تک موٹے اور باریک کھنڈن کے مطلب کو نہیں سمجھ سکتے۔ اسلیے پہلے سب کو حق کی بات کا اپدیش کرکے اب پچھلے نصف حصہ میں کہ جس میں چار باب ہیں زیادہ تر کھنڈن منڈن لکھیں گے ان چاروں میں سے پہلے باب میں آریاورت کے دوسرے میں جینیوں کے تیسرے میں عیسائیوں اور چوتھے میں مسلمانوں کے مختلف مذاہب اور فرقوں کا کھنڈن منڈن کریں گے اور بعد از اں چودھویں باب کے خاتمہ پر اپنے عقائد بھی دکھلائے جائیں گے۔ جو شخص بالخصوص کھنڈن منڈن دیکھنا چاہے وہ ان چاروں بابوں میں دیکھے عام طور پر کہیں کہیں پہلے دس بابوں میں بھی کچھ تھوڑا سا کھنڈن منڈن کیا ہے۔

**کتاب سے غیر متعصب آدمی فائدہ حاصل کر سکے گا**

۳۵۔ ان چودہ بابوں کو جو شخص تعصب چھوڑ کر انصاف کی نظر سے دیکھیگا اس کے آتما میں ستیہ ارتھ کے پرکاش (حقیقی معنوں کی روشنی) سے راحت پیدا ہوگی اور جو شخص ضد اور تعصب سے دیکھے سنیگا اسے اس کتاب کا مطلب ٹھیک ٹھیک واضح ہونا بہت مشکل ہے اس لیے جو کوئی اس پر ٹھیک ٹھیک غور نہیں کرے گا وہ اسکا مطلب نہ سمجھکر غوطے کھایا کرے گا۔ عالموں کا یہی کام ہے کہ سچ جھوٹ کا فیصلہ کرکے سچ کو اختیار اور جھوٹ کو ترک کرتے اور اعلےٰ راحت پاتے ہیں اور وہی نیک اوصاف اختیار کرنے والے لوگ عالم ہوکر "دھرم" "ارتھ" "کام" اور "موکھش" یہ چار پھل حاصل کرکے خوش رہتے ہیں۔

شری مید دیانند سرسوتی کی تصنیف

ستیارتھ پرکاش

کا

دسواں باب در بیان آچار و اناچار و بھکشیہ و ابھکشیہ ختم ہوا

# نصف حصہ دوم

## ضمنی دیباچہ

یہ امر ثابت ہے کہ پانچہزار برس سے پیشتر ویدمت کے علاوہ دوسرا کوئی بھی مذہب نہ تھا کیونکہ ویدکی سب باتیں علم کے مطابق ہیں ویدوں کی اشاعت بند ہونے کا باعث مہابھارت کا جنگ ہوا انکی جہالت مندہو کر جہالت کی تاریکی کے روئے زمین پر پھیلنے سے انسانوں کی عقل میں فتور پڑگیا جس کے دلمیں جیسا آیا ویسا مذہب چلایا ان سب مذہبوں میں چار مذاہب یعنی جو وید کے برخلاف پرانی جینی۔ کرانی اور قرآنی دیگر سب مذہبوں کی جڑ ہیں وہ سلسلہ وار ایک کے پیچھے دوسرا تیسرا چوتھا چلا ہے اب ان چاروں کی شاخیں ایکہزار سے کم نہیں ہیں ان سب مذاہب کے معتقدوں ان کے چیلوں اور دیگر سبکو باہم سچ جھوٹ کے غور کرنیمیں زیادہ تکلیف نہ ہو اسلئے یہ کتاب تصنیف کی ہے جو جو اسمیں سچے مت کی تائید اور جھوٹ کی تردید لکھی ہے اسکا سبکو جتلانا ہی مقصد سمجھا گیا ہے اسمیں جیسی میری عقل جتنا علم اور جسقدر ان مذاہب کی بنیادی کتابیں دیکھنے سے واقفیت ہوئی ہے اسکو سب کے آگے پیش کرنا میںنے مناسب سمجھا ہے۔ کیونکہ گم شدہ وگیان (اعلی علم) کا دوبارہ حاصل ہونا آسان نہیں ہے تعصب چھوڑ کر اس کو دیکھنے سے سچا جھوٹا مت سب کو ظاہر ہو جائیگا۔ پھر سب کو اپنی اپنی عقل کے مطابق سچے مت کا قبول کرنا اور جھوٹے مت کا چھوڑنا آسان ہوگا۔ ان میں سے جو پران وغیرہ کتابوں سے شاخ در شاخ مذہب ملک آریہ ورت میں چلے ہیں انکے عیب وثواب مختصراً اس گیارہویں باب میں دکھلائے جاتے ہیں اس میرے کام سے اگر انکا نہ مانیں تو مخالفت بھی نہ کریں کیونکہ میرا مدعا کسیکا نقصان یا دشمنی کرنے سے نہیں ہے بلکہ سچ جھوٹ کا فیصلہ کرانیکا ہے اسیطرح سب انسانوں کو نظر انصاف سے برتاؤ کرنا نہایت مناسب ہے انسانی زندگی سچ جھوٹ کا فیصلہ کرنے کرانیکیلئے ہے نہ کہ فضول بحث مباحثہ وفساد کرنے کرانے کے لئے اسی مذہب کے جھگڑے سے دنیا میں جو جو خراب نتیجے ہوتے ہیں اور ہونگے ان کو غیر متعصب عالم لوگ ہی جان سکتے ہیں جبتک کہ اس نسل انسانی سے باہمی جھوٹے مذہبوں کا جھگڑا نہ چھوٹیگا تب تک ایکدوسرے کو راحت نصیب ہوگی اگر ہم سب انسان اور خاصکر عالم لوگ حسد وبغض کو چھوڑکر سچ جھوٹ کا فیصلہ کرکے سچ کو قبول اور جھوٹ کو ترک کرنا کرانا چاہیں تو ہمارے لئے یہ بات ناممکن نہیں ہے۔ تحقیقاً ان عالموں کے اختلاف ہی نے سبکو نفاق کے جال میں پھنسا رکھا ہے اگر یہ لوگ خودغرضی میں نہ پھنسکر سب کی غرض کو پورا کرنا چاہیں تو اب بھی ایک مت ہو سکتے ہیں اس کے ہونیکی ترکیب اس کتاب کے خاتمہ پر لکھینگے۔ سروشکتیمان پرماتما ایک مت میں شامل ہونیکا شوق سب انسانوں کے اندر پیدا کرے فاضلوں کے واسطے زیادہ تشریح اور معزز عالی مرتبہ عالموں کے روبرو زیادہ طوالت کی ضرورت نہیں۔

# گیارھواں باب

## آریہ ورت کے مت متانتروں کی تردید و تائید

**آریہ ورت کی عظمت**

۱۔ اب ہم اُن آریہ لوگوں کے مذاہب، کا جو کہ آریہ ورت ملک میں بسنے والے ہیں کھنڈن (تردید) و نیز منڈن (تائید) کرینگے۔ یہ آریہ ورت ملک ایسا ہے کہ جس کی مانند روئے زمین پر کوئی دوسرا ملک نہیں ہے اس لئے اس سرزمین کا نام سورن بھومی یعنی سنہری زمین ہے کیونکہ یہی سونا وغیرہ جواہرات کو پیدا کرتی ہے اس لئے سرشٹی کے شروع (ابتدائے آفرنیش) میں آریہ لوگ اسی ملک میں آکر بسے۔ ہم دنیا کی پیدائش کے مضمون میں کہہ آئے ہیں کہ آریہ نام نیک اشخاص لوگوں کا ہے اور آریوں کے علاوہ دیگر انسانوں کا نام دسیو ہے۔ روئے زمین پر جتنے ملک ہیں وہ سب اسی ملک کی تعریف کرتے ہیں اور اُمید رکھتے ہیں کہ پارس پتھر سُنا جاتا ہے وہ بات تو جھوٹی ہے لیکن آریہ ورت ملک ہی سچا پارس پتھر ہے۔ کہ جسکو لوہے کی مانند مفلس غیر ملک والے چھوتے ہی سونا یعنی دولتمند ہو جاتے ہیں

एतद्देशप्रसूतस्य सकाशादग्रजन्मनः ।

स्वं स्वं चरित्रं शिक्षेरन् पृथिव्यां सर्वमानवाः ।     (منو ۲۔۲۰)

**آریوں کا روئے زمین پر راج**

۲۔ ابتدائے آفرنیش سے لیکر پانچ ہزار برسوں سے پہلے زمانہ تک آریوں کا عالمگیر اور چکرورتی یعنی روئے زمین میں سب کے اوپر ایک ہی راج تھا۔ دیگر ممالک میں منڈلیک یعنی چھوٹے چھوٹے راجہ رہتے تھے کیونکہ کورو پانڈو تک یہاں کے راج اور ضابطہ سلطنت میں کل روئے زمین کے سب راجا اور رعایا چلتے تھے۔ کیونکہ یہ منوسمرتی جو دنیا[1] کے ابتدا میں ہوئی ہے اسکا حوالہ ہے۔ اسی آریہ ورت ملک میں پیدا شدہ برہمنوں یعنی عالموں سے روئے زمین کے لوگ براہمن کھشتری۔ ویشیہ۔ شودر۔ دسیو (ملیکش) ملیچھ وغیرہ سب اپنے اپنے لائق علم و عمل کی ہدایت اور تعلیم حاصل کریں۔ اور مہاراجہ یدھشٹر جی کے راجسویگ اور مہابھارت کے جنگ تک یہاں

۱۔ نوٹ منجانب مترجم ۔ دنیا کی ابتدا سے یہاں سوامی جی کا مطلب ویدوں کے بعد ہے یعنی ویدوں کے بعد پہلی انتظام ملک کی کتاب منوسمرتی ہے ۔

کی سلطنت کے ماتحت سب سلطنتیں تھیں۔ سنو! چین کا بھگدت۔ امریکہ کا ببروواہن۔ یورپ کا بِڈال آکشی یعنی بلی کی مانند آنکھ والے۔ یون جسکو یونان کہتے آئے اور ایران کا شلیہ وغیرہ سب راجے راجسویگ اور مہابھارت کے جنگ میں حکم کے مطابق آئے تھے۔ جب رگھوگن راجا تھے تب راون بھی یہاں کے ماتحت تھا۔ جب رامچندر جی کے زمانہ میں برخلاف ہو گیا تو اسکو رامچندر جی نے سزا دیکر سلطنت سے محروم کر اس کے بھائی وبھیشن[1] کو راج دیا تھا۔ سوایمبھو راجا سے لیکر پانڈوؤں تک آریوں کی عالمگیر سلطنت رہی بعد ازاں باہمی نفاق سے لڑکر تباہ ہو گئے

**تباہی کے بواعث** ۴۳۔ کیونکہ پرمیشور کی اس دنیا میں مغرور۔ متکبر۔ ظالم۔ جاہل لوگوں کی سلطنت بہت دن نہیں چلتی۔ اور دنیا کا قدرتی میلان ہے کہ جب بہت سی بیشمار دولت ضروریات سے بڑھکر ہو جاتی ہے۔ تب سستی۔ بے ہمتی۔ حسد و بغض۔ نفس پرستی اور غفلت بڑھتی ہے اس سے ملک میں تعلیم و تربیت برباد ہو کر بد اوصاف اور شغل بڑھ جاتے ہیں جیسے کہ شراب اور گوشت کا استعمال بچپن کی شادی اور من مانی کارروائی کرنا وغیرہ عیب بڑھ جاتے ہیں اور جب لڑائی کے صیغہ میں جنگ کا علم اندر (ہتھیار) اور فوج اتنی بڑھے کہ جسکا مقابلہ کرنے والا روئے زمین پر دوسرا نہ ہو تب ان لوگوں میں طرفداری اور غرور بڑھکر ظلم بڑھ جاتا ہے۔ جب یہ عیب پیدا ہو جاتے ہیں تب باہمی نفاق ہو کر یا دوسرے چھوٹے خاندانوں میں سے ان سے بھی بڑھکر کوئی ایسا ہمت والا آدمی کھڑا ہو جاتا ہے کہ ان کو شکست دینے کے قابل ہو۔ جیسے مسلمانوں کی بادشاہی کے سامنے سیواجی۔ گوبند سنگھ جی نے کھڑے ہو کر مسلمانوں کی سلطنت کو تباہ و برباد کر دیا۔

अथ किमेतैर्वा परेऽन्ये महाधनुर्धराश्चक्रवर्तिनः केचित्
सुद्युम्नभूरिद्युम्नेन्द्रद्युम्नकुवलयाश्वयौवनाश्ववद्ध्रियाश्वाश्वपति
शशबिन्दुहरिश्चन्द्राऽम्बरीषननक्तुसर्यातिययात्यनरण्याक्षसेना-
दयः। अथ मरुत्तभरतप्रभृतयो राजानः॥ میتری اپنشد

**چکرورتی آریہ راجے** ۴۴۔ اس قسم کے حوالوں سے ثابت ہے کہ شروع دنیا سے لیکر مہابھارت تک چکرورتی یعنی تمام روئے زمین پر حکومت کرنیوالے راجا آریہ کل میں ہی ہوئے تھے۔ اب انکی اولاد اپنی بدبختی کے باعث راج کھو کر غیر ملک والوں کے پاؤں تلے دب رہی ہے جیسے یہاں سودیومن۔ بھوردیومن۔ اندردیومن۔ کولیاشو۔ یوناشو۔ وددھیرشو۔ اشوپتی۔ ششبندو۔ ہریش

[1] (از جانب مترجم) غلط العام ببھیکھن ؛

چندر - امبریش - ننگنو - سرباتی - یہ یاتی - ان رنیہ اکہش سین مرت اور بھرت روئے زمین پر مشہور چکرورتی راجاؤں کے نام لکھے ہیں - ویسے سوائمبھو وغیرہ چکرورتی راجاؤں کے نام جہاں منوسمرتی - مہابھارت وغیرہ کتابوں میں لکھے ہیں اسکو غلط کہنا بے علم اور متعصب لوگوں کا کام ہے ؟

توپ بندوق وغیرہ قدیم زمانے میں

۵ - سوال - جو اگنی آستر وغیرہ علوم لکھے ہیں وے سچ ہیں یا نہیں اور توپ نیز بندوق تو اس زمانے میں تھی یا نہیں ؟

جواب - یہ بات سچی ہے یہ اوزار (اسلحہ) بھی تھے - کیونکہ علم طبعی کا رواج آسودہ ہونے سے انکا ہونا ممکن ہے ؛

۶ - سوال - کیا یہ دیوتاؤں کے منتروں سے سدھ ہوتے ہیں -

جواب - نہیں - یہ سب باتیں جن سے استر (ہتھیار) شستروں (اوزار) کو بناتے تھے وے منتر یعنی سوچنے سے بناتے تھے اور چلاتے تھے اور جو منتر یعنی الفاظ کا مجموعہ ہوتا ہے اس سے کوئی جوہر پیدا نہیں ہوتا - اور جو کوئی کہے کہ منتر سے آگ پیدا ہوتی ہے تو وہ منتر بولنے والے کے دل اور زبان کو جلا کر خاک کر دے ؛

مارنے جاوے دشمن کو اور مر رہے آپ - اس لئے منتر نام ہے سوچنے کا جیسے "راج منتری" یعنی سلطنت کے کاروبار کا سوچنے والا کہلاتا ہے - ویسے منتر یعنے سوچنے سے قدرت کی سب اشیاء کا پہلے علم اور پھر تجربہ کرنے سے کئی قسم کی چیزیں کلیں و اوزار پیدا ہوتے ہیں - جیسے کوئی ایک لوہے کا بان یا گولا بنا کر اس میں ایسی چیزیں رکھے کہ جو آگ کے لگانے سے دھواں پھیلنے اور سورج کی کرن یا ہوا کے مس ہونے سے آگ روشن ہو جائے - اسی کا نام اگنی آستر (آگ کا ہتھیار) ہے جب دوسرا اسکا دفعیہ کرنا چاہے تو ابر وارن آستر چھوڑ دے - یعنی جیسے دشمن نے دشمن کی فوج پر اگنی استر چھوڑ کر تباہ کرنا چاہا ویسے ہی اپنی فوج کی حفاظت کے لئے سیناپتی (سردار فوج) وارن آستر سے اگنی استر کا دفعیہ کرے وہ ایسی اشیاء کے ملانے سے ہوتا ہے کہ جنکا دھواں ہوا کے مس ہوتے ہی بادل بنکر جھٹ برسنے لگ جائے اور آگ کو بجھا دے ایسے ہی ناگ پھانس یعنی جو دشمن پر چھوڑنے سے اس کے اعضاء کو جکڑ کر باندھ لیتا ہے ویسے ہی ایک موہن استر یعنی ایسی نشیلی چیزیں ڈالنے سے بنایا جائے کہ جس کے دھوئیں کے لگنے سے دشمن کی سب فوج سو جائے یعنی بیہوش ہو جائے اسیطرح سب شستر آستر (ہتھیار و اوزار) ہوتے تھے اور ایک تار سے یا شیشے

سے یا کسی اور چیز سے بجلی پیدا کر کے دشمنوں کو ہلاک کرتے تھے۔ اسکو بھی اگنی آستر یا شستر استر کہتے ہیں "توپ" اور بندوق یہ نام غیر ملک کی زبان کے ہیں سنسکرت اور آریہ ورت ملک کی بھاشا کے نہیں۔ البتہ جس کو غیر ملک والے توپ کہتے ہیں سنسکرت اور بھاشا میں اسکا نام شت گھنی، اور جسکو بندوق کہتے ہیں اس کو سنسکرت اور آریہ بھاشا میں "بھشنڈی" کہتے ہیں جو سنسکرت ودیا نہیں پڑھے وہ غلطی میں پڑ کر کچھ کا کچھ لکھتے اور کچھ کا کچھ بکتے ہیں اسکو دانا لوگ نہیں مان سکتے۔

کل علوم کا منبع آریہ ورت ہے

۷- جتنا علم روئے زمین پر پھیلا ہے وہ سب آریہ ورت ملک سے مصر وہاں سے یونان وہاں سے روم اور وہاں سے یوروپ میں وہاں سے امریکہ وغیرہ ممالک میں پھیلا ہے۔ ابتک جتنا پرچار سنسکرت ودیا کا آریہ ورت دیش میں ہے اتنا کسی غیر ملک میں نہیں جو لوگ کہتے ہیں کہ جرمنی کے ملک میں سنسکرت ودیا کی بہت اشاعت ہے اور جتنی سنسکرت میکس مولر صاحب نے پڑھی ہے اتنی اور کوئی نہیں پڑھا یہ محض بات ہی ہے۔ کیونکہ

"निरस्तपादपे देशे एरण्डोऽपि द्रुमायते

یعنی جس ملک میں کوئی درخت نہیں ہوتا اس ملک میں ارنڈ ہی کو بڑا مان لیتے ہیں ویسے ہی یوروپ کے ملک میں سنسکرت ودیا کی اشاعت نہ ہونے سے جرمن لوگوں اور میکس مولر صاحب نے جو تھوڑا سا پڑھا وہی اس ملک کے لئے بہت ہے لیکن آریہ ورت ملک کی طرف نگاہ کریں تو ان کی بہت کم گنتی ہے کیونکہ مینے جرمن ملک کے رہنے والے ایک پرنسپل کے خط سے معلوم کیا کہ جرمنی ملک میں سنسکرت خط کا ترجمہ کرنیوالے بھی بہت کم ہیں اور میکس مولر صاحب کے سنسکرت علم ادب اور تھوڑی سی وید کی تشریح دیکھ کر مجکو ظاہر ہوتا ہے کہ میکس مولر صاحب نے ادہر اودہر آریہ ورتی لوگوں کی کی ہوئی ٹیکا دیکھکر کچھ کچھ ایسا ویسا لکھا ہے جیساکہ

"युञ्जन्ति ब्रध्नमरुषं
चरन्तं परितस्थुषः। रोचन्ते रोचना दिवि"

اس منتر کا ترجمہ گھوڑا کیا ہے اس سے تو جو سائن آچاریہ نے سورج ترجمہ کیا ہے وہ اچھا ہے لیکن اسکا درست ترجمہ پرماتما ہے سو میری بنائی ہوئی رگوید آدی بھاشیہ بھومکا میں دیکھ لیجئے اس میں اس منتر کا ترجمہ ٹھیک ٹھیک کیا ہے اتنے سے جان لیجئے کہ جرمنی ملک اور میکس مولر صاحب میں سنسکرت ودیا کی کتنی پنڈتائی ہے۔

جکالیٹ صاحب کی رائے

۸- یہ تحقیق ہے کہ جتنے علم اور مذہب روئے زمین پر پھیلے ہیں وے

سب آریہ ورت ملک ہی سے پھیلے ہیں دیکھو ایک جکالئیٹ صاحب پارس یعنی فرانس کے ملک کے رہنے والے اپنی "بائیبل ان انڈیا" میں لکھتے ہیں کہ سب علوم اور نیکیوں کا منبع آریہ ورت کا ملک ہے اور جملہ علوم نیز مذاہب اسی ملک سے پھیلے ہیں اور پرمیشور سے دعا کرتے ہیں کہ اے پرمیشور! جیسی ترقی کہ آریہ ورت ملک میں پہلے زمانہ میں تھی ویسی ہی ہمارے ملک کی کیجیئے۔ ایسا لکھتے ہیں اس کتاب میں دیکھ لو۔

**داراشکوہ کی تحقیقات**

۹۔ نیز داراشکوہ بادشاہ نے بھی یہی تحقیق کی تھی کہ جیسا اکمل علم سنسکرت میں ہے ویسا کسی زبان میں نہیں ہے وے ایسا اپنشدوں کے ترجمے میں لکھتے ہیں کہ میں نے عربی وغیرہ بہت سی زبانیں پڑھیں لیکن میرے دل کے شک رفع ہو کر تسکین نہ ہوئی جب سنسکرت دیکھی اور سنی تب شک رفع ہونے سے مجکو بڑی خوشی ہوئی ہے۔

**بنارس کا مان مندر اور علم نجوم کی عظمت**

۱۰۔ دیکھو کاشی کے "مان مندر" میں ششومار چکر کہ جس کی پوری حفاظت بھی نہیں رہی ہے تو بھی کتنا عمدہ ہے کہ جس میں ابتک بھی کھگول (سیارات) کا بہت سا حال ظاہر ہوتا ہے۔ اگر "سوائی جے پور آدھیش" اس کی حفاظت اور ٹوٹے پھوٹے کی مرمت کیا کریں گے تو بہت اچھا ہوگا۔

**مہابھارت کے جنگ کے بعد تنزل**

لیکن ایسے سرتاج ملک کو مہابھارت کے جنگ نے ایسا دھکا دیا کہ ابتک بھی یہ اپنی پہلی حالت میں نہیں آیا کیونکہ جب بھائی کو بھائی مارنے لگے تو تباہ ہونے میں کیا شک ہے۔

विनाशकाले विपरीतबुद्धिः ॥ वृद्धचाणक्य । (ابرد صبانک ۱۶-۱۷)

یہ کسی شاعر کا قول ہے کہ جب تباہ ہونیکا وقت نزدیک آتا ہے تب الٹی سمجھ ہو کر الٹے کام کرنے لگتے ہیں۔ کوئی انکو سیدھا سمجھاوے تو الٹا مانیں اور الٹی سمجھاوے تو اس کو سیدھی مانیں جب بڑے بڑے عالم راجہ مہاراجہ رشی مہرشی لوگ مہابھارت کے جنگ میں بہت سے مارے گئے اور بہت سے مر گئے تب علم اور وید دکت دہرم کی اشاعت بند ہونے لگی۔ حسد۔ بغض۔ غرور آپس میں کرنے لگے جو طاقتور ہوا وہ ملک کو دبا کر راجہ بن بیٹھا۔ اسطرح جب تمام آریہ ورت ملک میں سلطنت پارہ پارہ ہو گئی تو دیپ دیپانتر اور دوسرے ملکوں کی سلطنت کا انتظام کون کرے؟ جب برہمن بے علم ہوئے تب کھشتری ویش اور شودروں کے جاہل ہونیکا تو ذکر ہی کیا کرنا؟ جو قدیم سے وید منتر وغیرہ شاستروں کے

(بامعنی پڑھنے کا سلسلہ تھا وہ بھی چھوٹ گیا صرف روزی کمانے کے لئے پاٹھ ماتر (بلا معنی پڑھنا) برہمن لوگ پڑھتے رہے وہ پاٹھ ماتر بھی کھشتری وغیرہ کو نہ پڑھایا۔ کیونکہ جب جاہل لوگ گورو بن گئے۔ تب مکر و فریب اور ادہرم بھی ان میں بڑھتا گیا۔ برہمنوں نے سوچا کہ اپنی روزی کا بندوبست کرنا چاہیئے صلاح کر کے یہ ارادہ کر کھشتری وغیرہ کو اپدیش کرنے لگے کہ ہم لوگ تمہارے معبود ہیں بغیر ہماری خدمت کئے تمکو سورگ یا مکتی نہ ملے گی بلکہ اگر تم ہماری خدمت نہ کرو گے تو گھور نرک میں پڑو گے۔ جو جو پورے عالموں دہرم پر چلنے والوں کا نام برہمن اور قابل قدر وید اور رشی منیوں کے شاستر میں لکھا تھا ان کو اپنے جیسے بے عقل نفس پرست۔ فریبی۔ عیاش ادہرمیوں پر گھٹا بیٹھے بعلاوہ سچے عالموں (آپت) و دوان کے اوصاف ان جاہلوں پر کب گھٹ سکتے ہیں؟ لیکن جب کھشتری وغیرہ یجمان سنسکرت ودیا سے بالکل بے بہرہ ہوئے تب ان کے سامنے جو جو گپ ہانکی وہ وہ بیچاروں نے سب مان لی۔ تب ان برائے نام برہمنوں کی بن پڑی سب کو اپنے بچن جال (دام کلام) میں باندھ کر قابو کر لیا اور کہنے لگے کہ

ब्रह्मवाक्यं जनार्दनः ॥ पाण्डवगीता ।

(پانڈو گیتا)

یعنی جو کچھ برہمنوں کے منہ سے بات نکلتی ہے۔ وہ جانو مہو پرمیشور کے منہ سے نکلی جب کھشتری وغیرہ ورن آنکھ کے اندھے اور گانٹھ کے پورے یعنی اندرونی علم کی آنکھ پھوٹی ہوئی اور جن کے پاس دولت کافی تھی ایسے لیسے چیلے تو پھر ان فضول برائے نام برہمن نام والوں کو عیش و عشرت کا باغ مِلگیا یہی ان لوگوں نے ظاہر کیا کہ جو دنیا میں زمین پر اچھی اشیا ہیں وہ سب برہمنوں کے لئے ہیں یعنی جو وصف عمل اور فطرت کی رو سے برہمن وغیرہ ورنوں کا انتظام تھا۔ اسکو برباد کر پیدائش پر مقرر کیا اور مردے تک کا دان بھی یجمانوں سے لینے لگے۔ جیسی اپنی خواہش ہوئی ویسا کرتے گئے یہاں تک کہ "ہم بھودیو (زمین کے دیوتا) ہیں ہماری خدمت کے بدون دیو لوک (بہشت) کسی نہیں مل سکتا۔ ان سے پوچھنا چاہیئے کہ تم کس لوک میں جاؤ گے۔ تمہارے کام تو گھور نرک بھوگنے کے ہیں کیڑے مکوڑے پتنگا وغیرہ ہو گے۔ تب تو بڑے غصے میں آ کر کہتے ہیں ہم "شاپ" دینگے تو تمہاری تباہی ہو جائیگی کیونکہ لکھا ہے کہ "ब्रह्मद्रोही विनश्यति" جو برہمنوں سے دشمنی کرتا ہے اس کی

مترجم لہ پوجا کے لائق ۲ے بہشت ۳ے نجات سمے بڑا جہنم :: ۵ے ہم زمین کے دیوتا ہیں۔

بربادی ہو جاتی ہے۔ ہاں یہ بات تو سچی ہے کہ جو مکمل وید اور پرمیشور کو جاننے والے دھرم پر چلنے
والے کل دنیا کے فیض رساں اشخاص سے کوئی دشمنی کرے گا وہ ضرور برباد ہوگا لیکن جو برہمن نہ
ہوں اُنکا نہ برہمن نام اور نہ ان کی خدمت کرنی مناسب ہے

۱۱- سوال- تو ہم کون ہیں؟　　جواب- تم پوپ ہو۔

پوپ کی تشریح | ۱۲- سوال- پوپ کسکو کہتے ہیں؟

جواب- اس کے معنی رومن زبان میں تو بڑے اور باپ کے ہیں۔ لیکن اب دغا سے
دوسروں کو ٹھگ کر اپنا مطلب نکال لینے والے کو پوپ کہتے ہیں۔

سوال- تو ہم برہمن ہیں اور سادھو ہیں کیونکہ ہمارا باپ براہمن اور ماں براہمنی نیز ہم فلاں
سادھو کے چیلے ہیں۔

جواب- یہ سچ ہے۔ لیکن سنو بھائی- ماں باپ براہمنی اور براہمن ہونے سے اور کسی سادھو کے
چیلے ہونے پر برہمن یا سادھو نہیں ہو سکتے بلکہ براہمن اور سادھو اپنے عمدہ اوصاف۔ افعال
اور فطرت سے ہوتے ہیں۔ جو کہ دوسرے کی بھلائی چاہنے والے ہوں۔ سنا ہے کہ جیسے روم
کے پوپ اپنے چیلوں کو کہتے تھے کہ تم اپنے گناہ ہمارے سامنے کہو گے تو ہم معاف کر دینگے
بغیر ہماری خدمت اور حکم کے کوئی بھی سورگ میں نہیں جا سکتا۔ جو تم سورگ میں جانا چاہو
تو ہمارے پاس جتنے روپے جمع کراؤ گے اتنے ہی کا سامان تم کو سورگ میں ملے گا۔ ایسا
سنکر جب کوئی آنکھ کا اندھا اور گانٹھ کا پورا سورگ میں جانیکی خواہش کرکے "پوپ" جی کو
حسب خواہش روپے دیتا تھا۔ تب وہ "پوپ" عیسیٰ اور مریم کی تصویر کے سامنے کھڑا ہو کر
اسطرحکی ہنڈوی لکھکر دیتا تھا۔ "اے خداوند عیسیٰ مسیح! فلاں شخص نے تیرے نام پر
لاکھ روپے بہشت میں آنے کے لئے ہمارے پاس جمع کر دئے ہیں جب وہ بہشت میں
آوے تب تو اپنے باپ کی بہشت کی سلطنت میں پچیس ہزار روپیوں میں باغ باغیچہ اور مکانات
اور پچیس ہزار روپیوں میں سواری شکاری اور نوکر چاکر۔ پچیس ہزار روپے کھانا۔ پینا۔ کپڑا لتا
اور پچیس ہزار روپیہ اس کے دوست آشنا۔ بھائی رفیق وغیرہ کی ضیافت کے واسطے دلا دینا"
پھر اس ہنڈوی کے نیچے پوپ جی اپنے دستخط کر کے ہنڈوی اس کے ہاتھ میں دے کہدیتے
تھے۔ کہ "جب تو مرے تب اس ہنڈوی کو قبر میں اپنے سرہانے دھر لینے کے لئے اپنے خاندان
کو کہہ رکھنا۔ پھر تجھے لے جانے کے لئے فرشتے آویں گے۔ تب تجھے اور تیری ہنڈوی کو بہشت

میں لیجا کر حسب تحریر سب چیزیں تجھ کو دلا دینگے"۔

اب دیکھئے گویا بہشت کا ٹھیکہ پوپ جی نے لیا ہے۔ جبتک یورپ میں جہالت تھی تب ہی تک وہاں پوپ جی کی لیلا چلتی تھی لیکن اب علم کے ہونیسے پوپ جی کی جھوٹی لیلا بہت نہیں چلتی گو قطعی بند بھی نہیں ہوئی۔ ویسے ہی آریہ ورت ملک میں بھی گویا پوپ جی نے لاکھ اوتار لیکر لیلا پھیلائی ہے۔ یعنی راجا اور رعیت کو علم نہ پڑھنے دینا۔ نیک اشخاص کی صحبت نہ ہونے دینا۔ رات دن بہکانے کے سوائے دوسرا کام کچھ بھی نہیں کرنا۔ لیکن یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ جو جو مکر و فریب وغیرہ برے کام کرتے ہیں وے ہی پوپ کہلاتے ہیں جو کوئی ان میں بھی دہرم پر چلنے والے فاضل سب کی بہتری چاہنے والے ہیں۔ وے سچے برہمن اور سادھو ہیں۔ اب انہی مکار۔ فریبی۔ خود غرض لوگوں (آدمیوں کو ٹھگ کر اپنا مطلب پورا کرنیوالوں) ہی پر "پوپ" لفظ کا اطلاق کرنا چاہیے۔ اور براہمن نیز سادھو نام کا نیک اشخاص پر اطلاق کرنا مناسب ہے۔ دیکھو! اگر کوئی بھی اچھا برہمن یا سادھو نہ ہوتا تو وید وغیرہ سچے شاستروں کی کتابوں کا سور سہت پڑھنا پڑھانا (کسطرح ہو سکتا) اور جین۔ مسلمان۔ عیسائی وغیرہ کے جال سے بچکر آریوں کی وید وغیرہ سچے شاستروں میں محبت (کیسے رہ سکتی) اور ان کو ورن آشرم میں سوائے (اچھے) براہمن یا سادھوؤں کے کون قائم رکھ سکتا؟

"विषादप्यमृत ग्राह्यम्। मनु०" زہر میں سے آب حیات کے حاصل کرنے کی مانند یہ بات ہے کہ پوپ لیلا سے بہکائے جانے پر بھی آریہ لوگ جین وغیرہ متوں سے بچکر رہے۔ جب یجمان بے علم ہوئے اور آپ کچھ پاٹھ پوجا پڑھکر (ادھر) غرور میں آگئے (تو ادھر) سب لوگوں نے باہم صلاح کرکے راجا وغیرہ سے کہا کہ براہمن اور سادھو کو سزا نہیں دیجانی چاہیے۔ کیونکہ۔

"ब्राह्मणो न हन्तव्यः" "साधुर्न हन्तव्यः"

ایسے ایسے قول جو کہ سچے براہمن اور سادھوؤں کے بارہ میں تھے وہ پوپوں نے اپنے پر گھٹا لئے اور جھوٹی جھوٹی باتوں سے پُر کتابیں بنا کر ان میں رشی منیوں کے نام لکھدیئے اور انہی کے نام سے سناتے رہے (اسطرح کرنے سے) ان ذی عزت رشی مہرشیوں کے نام کی بدولت اپنے پر سے سزا کی قید اٹھوا دی۔

پھر من مانی کارروائی کرنے لگے۔ یعنی ایسے سخت قاعدے بنائے کہ ان پوپوں کی اجازت کے بغیر سونا۔ اٹھنا بیٹھنا۔ جانا۔ آنا۔ کھانا۔ پینا وغیرہ بھی لوگ نہ کرسکیں۔ راجاؤں کو ایسا

## سچی انسانیت کا تقاضا

۳۔ "منش" اُسکو کہنا چاہیئے۔ جو منن شیل" (صاحب غور و فکر) ہو کر اپنی ذات کی طرح دوسروں کے سُکھ دکھ اور نفع نقصان کو سمجھے۔ نا انصافی کرنیوالے سے اُس کے طاقتور ہونے پر بھی نہ ڈرے اور دھرماتما خواہ کمزور ہو تو بھی اُس سے ڈرتا رہے اسی قدر نہیں بلکہ دھرماتما لوگ خواہ کتنے ہی بے کس کمزور اور بے ہنر کیوں نہ ہوں اپنی ساری طاقت سے اُن کی حفاظت۔ ترقی اور ان کے خوش کُن برتاؤ کے لئے کوشش کرے اور ادھرمی خواہ سب سے بڑھکر صاحب و سلطنت طاقتور اور صاحب لیاقت بھی ہو تو بھی اس کی بربادی۔ تنزّل اور تخریب ہمیشہ کیا کرے یعنی جہاں تک ہو سکے۔ وہاں تک بے انصافی کرنیوالوں کی طاقت کو گھٹاتے اور انصاف کرنیوالوں کی طاقت کو ہر طرح سے بڑھایا کرے۔ اس کام میں چاہے اس کو کیسی ہی سخت تکلیف پہنچے۔ خواہ جان بھی چلی جاوے۔ تو بھی انسانیت کے دھرم کو ہرگز نہ چھوڑے۔ اِس کے متعلق شریمان مہاراجہ بھرتری ہری جی وغیرہ نے شلوک (اشعار) کہے ہیں۔ اُن کا لکھنا مناسب ہو تو سمجھ کر لکھتا ہوں:۔

निन्दन्तु नीतिनिपुणा, यदि वा स्तुवन्तु, लक्ष्मीः समाविशतु गच्छतु वा यथेष्टम् । अद्यैव वा मरणमस्तु युगान्तरे वा, न्याय्यात्पथः प्रविचलन्ति पदं न धीराः ॥१॥ भर्तृहरि । न जातु कामान्न भयान्न लोभाद्, धर्मं त्यजेज्जीवितस्यापि हेतोः धर्मो नित्यः सुख दुःखे त्वनित्ये जीवो नित्यो हेतुरस्य त्वनित्यः॥२। महाभारते एक एव सुहृद्धर्मो निधनेऽप्यनुयाति यः । शरीरेण समं नाशं सर्वमन्यद्धि गच्छति ॥३॥ मनुः॥ सत्यमेव जयते नानृतं सत्येन पन्था विततो देवयानः येनाक्रमन्त्यृषयो ह्याप्तकामा यत्र तत्सत्यस्य परमं निधानम् ॥४॥ नहि सत्यात्परो धर्मो नानृतात्पातकं परम्। नहि सत्यात्परं ज्ञानं तस्मात् सत्यं समाचरेत ।५।

(۱) مصلحت بین آدمی خواہ مذمت کریں خواہ تعریف - دھن آوے - خواہ چلا جاوے خواہ آج ہی موت ہو - خواہ کسی یُگ میں مریں - صاحبان استقلال کسی صورت میں، نیائے (انصاف) کے راہ سے قدم بھر بھی ادھر اُدھر نہیں ہوتے (از اقوال شریمان بھرتری ہری)

(۲) دھرم کو کبھی ترک نہ کرے نہ تو کسی آرزو پر - نہ خوف پر نہ لالچ پر اور نہ زندگی کی خاطر دھرم ہمیشہ ہے - سکھ دکھ چند روزہ ہے - رُوح غیر فانی ہے مگر موجب زندگی فانی ہے (از مہابھارت) ÷

(۳) دھرم یکتا اور فرزانہ دوست ہے - جو کہ مرنے پر بھی ساتھ نہیں چھوڑتا - (شرط رفاقت بجا لاتا ہے) - دیگر تمام چیزیں یقینی طور پر جسم کے ساتھ ہی زوال پذیر ہیں ÷ (از منو) ÷

(۴) راستی ہی فتحیاب ہوتی ہے نہ کہ ناراستی - عالم لوگوں کے سفر کا سیدھا راستہ حقانیت ہی ہے - جس سے رِشی اور راست مقصد والے وہاں پہنچتے ہیں جو عظیم مسکن سچائی کا ہے ÷

(۵) راستی سے بڑھکر دھرم اور ناراستی سے بڑھکر کوئی پاپ نہیں اور سچائی سے بہتر فی الحقیقت کوئی علم نہیں - اس لئے (انسان کو) سچائی کا اختیار کرنا چاہئے (اُپ نشد مترجم) ÷

## ان اصحاب کے اشعار کے منشاء کے مطابق سب کو یقین رکھنا واجب ہے

**بیان منتویہ امنتویہ** اُم - اب جن جن پدارتھوں کو جیسا جیسا میں مانتا ہوں اُن کا بیان اس جگہ مختصراً کرتا ہوں - کہ جن کی مفصل تشریح اس کتاب میں اپنے اپنے موقعہ پر کر دی ہے ÷

**(۱) ایشور** (۱) اوّل ایشور کہ جس کے نام برہم - پرماتما وغیرہ ہیں - جو سچدانند (ہست مطلق - علیم مطلق اور راحت مطلق) وغیرہ اوصاف سے موصوف ہے - جس کے صفات فعل و ذات پاک ہیں - جو ہمہ دان - بے شکل - ہمہ گیر - کل - جسم نہ لینے والا - لا انتہا - قادر مطلق - رحیم - عادل - تمام دنیا کو پیدا کرنے والا - قائم رکھنے اور فنا کرنے والا ہے - تمام جیووں کو اُن کے افعال کے مطابق سچے انصاف سے نتیجہ بخش وغیرہ

ہونے کی صفات سے موصوف ہے۔ اسی کو میں پرمیشور مانتا ہوں ٭

**وید مستند بالذات دوسرے گرنتھ مستند بالغیر**

(۲) چاروں ویدوں (علم اور دھرم پر مشتمل الہامی سنگھتا منتر بھاگ) کو مفروضہ من الخطا۔ سوتہ پرمان (مستند بالذات) مانتا ہوں۔ وہ بذاتہ خود مستند ہیں۔ کہ جن کے مستند ٹھہرنے کے لئے احتیاج کسی دوسری کتاب کی نہیں۔ جس طرح سورج یا چراغ اپنی شکل کے آپ ہی ظاہر کرنیوالے اور زمین وغیرہ کے بھی مشاہدہ میں آنے کا ذریعہ ہیں۔ اسی طرح چاروں وید ہیں۔ چاروں ویدوں کے براہمن۔ چھ انگ چھ اُپانگ۔ چار اُپ وید اور ۱۱۲۷ (گیارہ سو ستائیس) ویدوں کی شاکھا جو کہ برہما وغیرہ رشیوں کی تصنیف بطور ویدوں کی شرح کے ہیں۔ اُن کو پرتہ پرمان (مستند بالغیر) یعنی ویدوں کے مطابق ہونے سے مستوجب تسلیم مانتا ہوں۔ اور جو اُن میں ویدوں کے خلاف باتیں ہیں اُن کا اپرمان کرتا ہوں (یعنی اُن کو درست و صحیح تسلیم نہیں کرتا) ٭

**دھرم اور ادھرم**

(۳) جو بے رو رعایت انصاف کا رویہ۔ راستگوئی وغیرہ سے موصوف (یعنی) ایشور کے احکام ویدوں کے خلاف نہیں ہے۔ اُس کو "دھرم" اور جو رو رعایت سے پر بے انصافی کا رویہ۔ دروغ گوئی وغیرہ۔ ایشور کی حکم عدولی (یعنی ویدوں کے خلاف ہے) اس کو ادھرم مانتا ہوں ٭

**جیو**

(۴) جو اچھا (خواہش) دویش (نفرت) سکھ (راحت) دکھ (رنج) اور گیان (علم) وغیرہ صفات (محسوسات) والا محدود العلم۔ ابدی ہے۔ اسی کو جیو مانتا ہوں ٭

**جیو اور ایشور میں فرق اور تعلق**

(۵) جیو اور ایشور ذات اور صفات اساسی کے لحاظ سے جدا اور بلحاظ و محیط اور صفات موجبہ کے لحاظ سے غیر جدا ہیں۔ یعنی جس طرح آکاش سے شکل والا جوہر کبھی الگ تھا نہ ہے اور نہ ہوگا۔ اور نہ کبھی ایک تھا نہ ہے نہ ہوگا۔ اسی طرح پرمیشور اور جیو میں بلحاظ و محیط۔ معبود و عابد اور باپ بیٹا وغیرہ کا تعلق مانتا ہوں ٭

**اناوی پدارتھ**

(۶) اناوی پدارتھ (غیر حادث اشیاء) تین ہیں۔ ایک "ایشور" اور دوسرا جیو تیسرا پرکرتی یعنی جہان کی علت مادی۔ کو نتیہ (ابدی) کہتے ہیں۔ جو نتیہ پدارتھ ہیں اُن کے صفات حرکات اور خواص بھی نتیہ ہوتے ہیں ٭

**پرواہ سے انادی**

(۷) "پرواہ سے انادی" (ازروئے سلسلہ کے بے آغاز ہونا) جو جوہر و صفات و حرکات ترکیب پاکر پیدا ہوتے ہیں۔ وہ تفریق کے بعد نہیں رہتے۔ لیکن جس طاقت سے ترکیب ہوتی ہے۔ وہ اُن میں انادی ہے۔ اور اس سے پھر بھی ترکیب ہوگی اور تفریق بھی۔ اُن تینوں کو پرواہ سے انادی مانتا ہوں ۔

**سرشٹی (پیدائش دنیا)**

(۸) سرشٹی (پیدائش) اس کو کہتے ہیں۔ کہ جو علم اور موزونیت کیساتھ ملکر الگ الگ ذرات کا مختلف شکلوں میں آنا ہے

**پیدائش دنیا کا مدعا**

(۹) "سرشٹی کا پریوجن" (پیدائش کا مدعا) یہی ہے کہ پیدائش کے متعلق جو ایشور میں صفات و فعل و عادات ہیں۔ اُن کا باثر ہونا۔ مثلاً کسی نے کسی سے پوچھا۔ کہ آنکھیں کس واسطے ہیں؟ اُس نے جواب دیا کہ دیکھنے کے واسطے۔ اسیطرح ایشور کی پیدا کرنے کی طاقت بذریعہ آفرینش کے نتیجہ خیز ہوتی ہے۔ نیز جیووں کے لئے کرموں کے نتیجہ کا ٹھیک ٹھیک پانا وغیرہ امور بھی (اسی پر منحصر ہیں) ۔

**دنیا فاعل رکھتی ہے**

(۱۰) "سرشٹی سکرتک" (فاعل والی) ہے۔ اُس کا پیدا کرنے والا مذکورہ بالا ایشور ہے۔ کیونکہ "سرشٹی" کی ساخت دیکھنے اور جڑ (غیر متعقل) اشیاء میں خود بخود حسب مناسب بیج وغیرہ کی صورت اختیار کرنیکی طاقت نہ ہونے کے باعث سرشٹی کا فاعل ضرور ہے ۔

**بندھن**

(۱۱) "بندھ" نیمتک (عارضی یعنی بہ باعث نمت (عارضی) اودیا کے ہے (یعنی) جو جو پاپ کے کام ہیں (مثلاً) ایشور کے سوائے کسی کی پرستش بے علمی وغیرہ (وہ) سب دُکھ پیدا کرنے والے ہیں۔ اسی واسطے یہ "بندھ" (قید یا ناگوار طبع امر) ہے۔ کہ اس کی خواہش نہیں ہوتی۔ مگر بھوگنا پڑتا ہے ۔

**مکتی**

(۱۲) یعنی تمام دُکھوں سے مخلصی پاکر لامقید موجود کل پرمیشور اور اسکی سرشٹی میں اپنی خواہش سے بچرنا۔ مقررہ وقت تک مکتی کے آنند کو بھوگ کر پھر دنیا میں آنا ۔

ف آریہ اُدیش رتن مالا میں اس کو اس طرح بیان کیا ہے۔ "جو کاریہ جگت"، "جیو کے کرم" اور جو ان کا سنیوگ ویوگ ہے یہ تینوں پرواہ سے انادی ہیں۔ پس اس موقعہ پر ان تینوں کا الفاظ سے مراد ترکیب پاتے ہوئے جوہر صفات اور حرکات سے ہے ۔ (مترجم) ؎ جو حرکت (سکون) کہ نیمن سرشٹی کے مطابق ہو اُسے بچرنا کہتے ہیں ۔

**مکتی کے وسائل**

(۱۳) "مکتی کے سادھن" (نجات کے وسائل) ایشور کی پرستش یعنی یوگ ابھیاس (یوگ کی مشق کرنا) دھرم پر عمل کرنا۔ برہمچریہ سے علم کا حاصل کرنا۔ راستبازعالموں کی صحبت۔ سچا علم۔ بہترین غور اور کوشش وغیرہ ہیں ؛

**ارتھ**

(۱۴) "ارتھ" (سامان حصول مقاصد) وہ ہے۔ جو دھرم ہی سے حاصل کیا جائے اور جو ادھرم سے پیدا ہوتا ہے۔ وہ انرتھ (سامان کے مناسب اوصاف سے عاری) ہے

**کام**

(۱۵) "کام" (مقصد) وہ ہے۔ جو دھرم اور "ارتھ" کے ذریعہ حاصل کیا جاوے ؛

**ورن آشرم**

(۱۶) "ورن آشرم[1]" اوصاف اور افعال کی مناسبت کے لحاظ سے مانتا ہوں ؛

**راجا**

(۱۷) "راجا" اسی کو کہتے ہیں۔ جو اوصاف حمیدہ۔ افعال نیک اور اعلیٰ عادتیں رکھتا ہو۔ بے رو رعایت۔ فرض انصاف کا ادا کرنے والا۔ رعایا کے ساتھ مثل والدین کے برتے اور ان کو مثل اولاد کے سمجھ کر ان کی ترقی اور راحت بڑھانے میں ہمیشہ کوشش کرے ؛

**پرجا**

(۱۸) "پرجا" (رعایا) اس کو کہتے ہیں کہ جو پاکیزہ اوصاف۔ افعال اور عادتوں کو اختیار کر کے بے رو رعایت ہو کر راستی انصاف کے عمل سے راجا اور پرجا کی بہتری چاہے اور بغاوت کا خیال چھوڑ کر راجا کے ساتھ مثل بیٹوں کے برتاؤ رکھے ؛

**نیائے کاری**

(۱۹) جو شخص ہمیشہ غور و فکر کر کے جھوٹ کو چھوڑ کر سچ کو قبول کرے بے انصافی کرنیوالوں کو دفع کرے اور انصاف کرنے والوں کو بڑھائے اپنی مانند سب کے لئے راحت چاہے وہ "نیائے کاری" (منصف و عادل) ہے ؛

**دیو۔ آسر۔ راکشس و پشاچ**

(۲۰) عالموں کو "دیو" اور بے علموں کو "آسر" پاپیوں کو "راکشس" اور بدچلنوں کو "پشاچ" مانتا ہوں ؛

**دیو پوجا ادیو پوجا**

(۲۱) انہیں عالموں۔ ماں۔ باپ۔ آچاریہ (اتالیق)، اتتھی۔ نیائے کاری راجا اور دھرماتما انسان۔ پتی برتا استری۔

---

[1] برہمن کشتری ویش[2] شودر[3] کے امتیاز کو ورن کہتے ہیں۔ اور عمر کی تقسیم یعنی برہمچریہ[4] گرہستھ[5] بان پرستھ سنیاس کو آشرم کے نام سے نامزد کیا گیا ہے۔ (مترجم)

(پاک دامن بیوی) استری برت پتی (پاک نہاد شوہر) کی عزت و تعظیم کرنے کو "دیو پوجا" کہتے ہیں۔ اس کے برعکس ادیو پوجا۔ ان زندہ مورتیوں یعنی بزرگوں کو قابل پرستش اور دیگر پتھر وغیرہ "جڑ" مورتیوں وغیرہ ادنیٰ عقل انتصاویر کو ہر طرح سے ناقابل پرستش سمجھتا ہوں ؛

**شکشا**

(۲۲) "شکشا" جس سے علم شائستگی - دھرماتما پن، جتیندریہ وغیرہ کی ترقی ہو اور بے علمی وغیرہ نقص چھوٹیں اس کو شکشا (تربیت) کہتے ہیں ؛

**پُران**

(۲۳) "پُران" جو برہما وغیرہ کی تصانیف ایتریہ وغیرہ برہمن گرنتھ ہیں۔ انہیں کو پُران - اتہاس - کلپ - گاتھا اور ناراشنسی نام سے مانتا ہوں - بھاگوت وغیرہ دیگر (کتب) کو نہیں ؛

**تیرتھ**

(۲۴) "تیرتھ" جس سے تکلیف کے سمندر سے پار اُتریں یعنی جو سچ بولنا - علم - نیک صحبت - یم وغیرہ - یوگ ابھیاس - ہمت علم کا پڑھانا وغیرہ نیک کام ہیں - اسی کو تیرتھ سمجھتا ہوں - خشکی و تری وغیرہ دیگر (مقامات) کو نہیں ؛

**پُرشارتھ کی فضیلت**

(۲۵) "پُرشارتھ" (تدبیر) پراربدھ (تقدیر) سے بڑا اس لئے ہے - کہ اس سے تقدیر آئندہ بنتی ہے - اس کے سُدھرنے سے سب سُدھرتے ہیں اور اس کے بگڑنے سے سب بگڑتے ہیں - اسی وجہ سے پراربدھ کی نسبت پُرشارتھ بڑا ہے ؛

**دوسروں سے برتاؤ**

(۲۶) انسان کو راحت و رنج اور نفع نقصان میں سب کے ساتھ مناسب طریقہ یعنی بمثل اپنے آتما کے برتاؤ رکھنا اچھا اور اس کے برعکس برتاؤ رکھنا برا سمجھتا ہوں ؛

**سنسکار**

(۲۷) سنسکار اس کو کہتے ہیں - کہ جس سے جسم - من اور آتما کی اصلاح ہو - وہ نشیک (گربھادھان) سے لے کر شمشان تک سولہ قسم کا ہے اس کا کرنا فرض سمجھتا ہوں اور جلانے کے بعد مُردہ کے لئے کچھ بھی نہ کرنا چاہئے ؛

**یگیہ**

(۲۸) "یگیہ" اس کو کہتے ہیں - کہ جس میں عالموں کی تعظیم حسب مناسب ہو حرکت سواری یعنی رساین جو علم خواص الاشیاء ہے - اس سے استفادہ ہونے علم وغیرہ اوصاف نیک کی بخشش ہو - اگنی ہوتر وغیرہ سے ہوا - مینہ کے پانی اور

نباتات کی صفائی کر کے سب متنفسوں کو آرام پہنچایا جاتے ہیں اسکو اچھا سمجھتا ہوں ❊

**"آریہ" اور "دسیو"**

جیسے نیکوکاروں کو "آریہ" اور بدکردار آدمیوں کو "دسیو" کہا جاتا ہے۔ ویسے ہی میں بھی مانتا ہوں ❊

**آریہ ورت کے حدود اربعہ**

(۳۰) اس قطعہ کا نام ملک "آریہ ورت" اس لئے ہے کہ اس میں ابتدائے پیدائش سے آریہ لوگ سکونت رکھتے ہیں۔ لیکن اس کے حدود شمالاً "ہمالیہ" جنوباً "وندھیاچل" غرباً "اٹک" اور شرقاً دریائے "برہمپترا" ہیں۔ ان چاروں کے درمیان جس قدر ملک ہے۔ اس کو "آریہ ورت" کہتے ہیں۔ اور جو ان میں ہمیشہ سے رہتے ہیں۔ ان کو بھی "آریہ" کہتے ہیں ❊

**آچاریہ**

(۳۱) جو سانگ اپانگ وید ودیاؤں (علوم ویدیہ معہ انگ اور اپانگ) کا تعلیم دینے والا ہو۔ راستبازانہ چال چلن کو قبول اور طریق باطل کو ترک کراوے۔ وہ آچاریہ (اتالیق) کہلاتا ہے ❊

**شش (شاگرد)**

(۳۲) ششیہ (شاگرد) اس کو کہتے ہیں۔ جو سچی تربیت اور علم کو حاصل کرنے کے لائق۔ دھرماتما۔ حصول علم کا خواہاں اور "آچاریہ" کے دلپسند کام کرنے والا ہے ❊

**گرو**

(۳۳) "گرو" ماتا پتا۔ نیز جو لوگ کہ سچائی کو اختیار کراویں۔ اور جھوٹ کو چھڑاویں۔ وہ "گرو" کہلاتے ہیں ❊

**پروہت**

(۳۴) "پروہت" "جو یجمان" (یگیہ کرانے والوں) کی بھلائی کرانے والا اور سچائی کا واعظ ہو ❊

**اپادھیائے**

(۳۵) "اپادھیائے" (مدرس)۔ جو ویدوں کے ایک جزو یا انگوں کو پڑھاتا ہو ❊

**شِشٹ آچار**

(۳۶) "شِشٹ آچار" جو دھرم کے مطابق عمل کرتے ہوئے برہمچریہ سے علم کو حاصل کرنا اور پریکش وغیرہ پرمانوں سے

---

ا؎ آریہ اودیش رتن مالا میں سوامی جی نے لکھا کر جہاں تک ان چاروں کا دستار ہے اور انکے درمیان میں جو ملک ہے۔ اس کا نام "آریہ ورت" ہے مطلب ہے کہ ان دونو دریاؤں کے پھیلاؤ میں جو لوگ رہتے ہیں۔ یا جو ہمالیہ اور وندھیاچل پہاڑوں میں ہمیشہ سے آباد ہیں۔ وہ بھی آریہ شمار ہوتے ہیں ❊

سچ جھوٹ کا فیصلہ کر کے سچ کو اختیار کرنا اور جھوٹ کو بالکل ترک کر دینا ہے یہی شِشٹ آچار (نیک چلنی) ہے اور جو اس پر عمل کرتا ہے وہ شِشٹ (نیک چلن) کہلاتا ہے ؛

**آٹھ پرمان** (۳۷) پرتیکش (علم الیقین) وغیرہ آٹھ پرمانوں (ثبوتوں) کو بھی مانتا ہوں؛

**آپت** (۳۸) "آپت" (صالح) جو سچ بولنے والا دھرماتما ہے۔ اور سب کے سکھ کے لئے کوشش کرتا ہے۔ اسی کو "آپت" کہتا ہوں ؛

**"پریکھشا"** (۳۹) "پریکھشا" (معیار) پانچ قسم کی ہے۔ اول جو ایشور اور اس کی صفات فعل اور اقتضائے طبعی اور وید ودّیا ہے۔ دوم پرتیکش وغیرہ آٹھ پرمان۔ سوم سلسلۂ کائنات۔ چہارم "آپت" لوگوں کا رویہ اور پنجم اپنے آتما کی پاکیزگی اور علم ان پانچ معیاروں سے سچ اور جھوٹ کا فیصلہ کر کے سچ کو قبول اور جھوٹ کو ترک کرنا چاہئے ؛

**پروپکار** (۴۰) "پراپکار" جس سے سب انسانوں کے بد اعمال اور دکھ چھوٹیں نیک اعمال اور سکھ بڑھیں۔ اس کے کرنے کو پراپکار کہتا ہوں ؛

**"سوتنتر" "پرتنتر"** (۴۱) "سوتنتر" (خود مختار) "پرتنتر" (تابع) جیو اپنے کاموں میں سوتنتر اور کرموں کے نتیجہ پانے میں بموجب آئین ایشور کے "پرتنتر" ہے۔ ویسے ہی ایشور اپنے سچے اعمال وغیرہ کے کاموں کے کرنے میں "سوتنتر" ہے۔

**"سورگ"** (۴۲) "سورگ" نام معمول سے زیادہ سکھ بھوگنے اور اسکے سامان ملنے کا ہے

**"نرک"** (۴۳) "نرک" جو غیر معمولی دکھ بھوگنا اور اس کا سامان ملنا ہے ؛

**جنم کے تین قسم** (۴۴) "جنم" جو جسم اختیار کر کے نمودار ہوتا ہے اسکو گذشتہ آئندہ و موجود کی تفریق سے تینوں قسم کا مانتا ہوں ؛

**"جنم" اور "مرن" کی تعریف** (۴۵) جسم کے ملنے کا نام "جنم" اور محض جدا ہونے کو "موت" کہتے ہیں ؛

؎ آریہ اُدیشیہ رتن مالا میں لکھا ہے۔ کہ جن میں کسی جسم کے ساتھ مل کر "جیو" کرم کرنے کی طاقت رکھتا ہے۔ اس کو "جنم" کہتے ہیں۔ اور جب جسم اور جیو کی علیحدگی ہوتی ہے۔ اُس کو "مرن" کہتے ہیں۔ پس دفعہ ۴۵ میں ملنے اور جدا ہونے کے الفاظ سے مراد جیو کے جسم سے ملنے اور علیحدہ ہونے سے ہے ؛ (مترجم)

"ودواہ" (۴۶) "ودواہ" جو باقاعدہ ظاہرا طور پر اپنی رضامندی سے "پانی گرہن" ہتھ لیوا (دست گرفت) کا عمل ہے۔ وہ "ودواہ" کہلاتا ہے۔

"نیوگ" (۴۷) "نیوگ" "ودواہ" کے بعد خاوند کی وفات وغیرہ سے جدائی ظہور میں آنے پر خواہ نامردی وغیرہ دائمی امراض کی صورت میں عورت کا اپنے ورن کے یا اپنے سے اعلیٰ ورن کے مرد سے یا مرد کا بوقت لاچاری جو اولاد کا حاصل کرنا ہے (وہ نیوگ کہلاتا ہے)۔

"ستتی" (۴۸) "استتی" (حمد و ثنا) اوصاف کی ستائش کرنا۔ سننا اور ان کا جاننا ہے۔ اس کا پھل محبت وغیرہ ہوتے ہیں۔

"پرارتھنا" (۴۹) "پرارتھنا" (مناجات) ایشور کے تعلقات سے جو علم وغیرہ کا حصول ہوتا ہے۔ اُس کے واسطے اپنی کوشش کے بعد ایشور سے التجا کرنا ہے۔ اور اس کا پھل خود بینی کا دور ہونا وغیرہ ہوتا ہے۔

"اپاسنا" (۵۰) "اپاسنا" (قرب ایزدی) جس طرح ایشور کے صفات فعل انتقضائے طبیعت پاک ہیں۔ اسی طرح اپنے کرنا۔ ایشور کو محیط کل اور اپنے کو محاط جان کر ایشور کے نزدیک ہم اور ہمارے نزدیک ایشور ہے اس طرح کا علم الیقین بذریعہ یوگ ابھیاس کرنا یہ اپاسنا کہلاتی ہے۔ اس کا پھل گیان کی ترقی وغیرہ ہے۔

"سگن" "نرگن" (۵۱) "سگن" (موجبہ) "نرگن" (سالبہ) ستتی "پرارتھنا" "اپاسنا" جو جو صفات ایشور میں ہیں۔ اُن سے موصوف اور جو جو صفات نہیں ہیں۔ اُن سے اس کو الگ مان کر تعریف کرنا "سگن نرگن" "ستتی" ہے۔ نیک اوصاف کے اختیار کرنے کی ایشور سے خواہش کرنا اور عیب چھوڑانے کے لئے پرماتما کی مدد چاہنا سگن نرگن پرارتھنا ہے۔ اور تمام اوصاف سے موصوف سب عیبوں سے مبرا پرمیشور کو مان کر اپنے آتما کو اس کے اور اس کے احکام کے تابع کر دینا۔ سگن نرگن اپاسنا کہلاتی ہے۔

یہ اپنے اصول مختصراً دکھلاتے ہیں۔ ان کی مزید تشریح بھی ستیارتھ پرکاش میں اپنے اپنے موقع پر موجود ہے۔ علاوہ ازیں (کتاب موسومہ) رگوید آدی

بھاشیہ بھومکا وغیرہ کتابوں میں بھی لکھی گئی ہے۔ مطلب یہ ہے۔ کہ جو جو بات
سب کے لئے قابل تسلیم ہے۔ اُس کو مانتا ہوں۔ مثلاً جیسے سچ
بولنا سب کے نزدیک اچھا اور جھوٹ بولنا بُرا ہے۔ ایسے اصولوں کو قبول کرتا
ہوں۔ اور جو مختلف متوں کے آپس میں مخالفانہ جھگڑے ہیں۔ اُن کو میں پسند
نہیں کرتا۔ کیونکہ اُنہیں مت والوں نے اپنے متوں کا پرچار کرکے اور لوگوں کو
اس میں پھنسا کے آپس میں دشمن بنا رکھا ہے۔ اس بات کی تردید سے اور ستیہ کا یعنی سچائی
کے پرچار سے سب کو ہر طرح یکانگت پیدا کر۔ دشمنی چھڑا کر آپس میں قوی
تعلق محبت سے بہرہ مند کرا کر سب کو سب سے آرام پہنچانے
کے لئے میری کوشش اور میرا مدعا ہے۔ قادر مطلق پرماتما کی عنایت اور مدد سے اور
آپت لوگوں کی دلی ہمدردی سے یہ اصول تمام روئے زمین پر جلدی پھیل جائے
جس کے ذریعہ سب لوگ آسانی سے دھرم۔ ارتھ۔ کام اور موکش حاصل کرکے
ہمیشہ ترقی کرتے جاویں۔ اور راحت پاویں۔ یہی میرا مقدم مدعا ہے۔ عقل
مندوں کے آگے زیادہ طوالت کی ضرورت نہیں ۔

ओ३म् शन्नो मित्रः शं वरुणः शन्नो भवत्वर्यमा।
शन्न इन्द्रो बृहस्पतिः। शन्नो विष्णुरुरुक्रमः॥
नमो ब्रह्मणे। नमस्ते वायो। त्वमेव प्रत्यक्षं ब्र-
ह्मासि त्वामेव प्रत्यक्षं ब्रह्म वादिषम्। ऋतमवा-
दिषम्। सत्यमवादिषम्। तन्मामावीत्। तद्व-
क्तारमावीत् आवीन्माम्। आविद्वक्तारम्। ओ३म्
शान्तिः शान्तिः शान्तिः॥

کتاب ستیارتھ پرکاش ختم ہوئی

# ویدک دھرم سمبندھی پستکیں

آریہ پستکالیہ وسرسوتی آشرم انارکلی لاہور پنجاب میں ویدک دھرم سمبندھی کتابوں کا عظیم الشان پستکالیہ ہے۔ آپ کو جب کبھی ویدک دھرم سمبندھی کسی بھی پستک کی ضرورت ہو تو آریہ پستکالیہ لاہور کو آرڈر دیں۔ آریہ سماج کے متعلق کوئی بھی پستک خواہ وہ کسی بھی پرتی ندھی سبھا یا پبلیشر کی طرف سے چھپے اس پستکالیہ میں فروخت کے لیئے آ جاتی ہے علاوہ ازیں پرتی ندھی سبھا کے منظور کردہ آریہ سماجوں کے رجسٹر۔ رسید بک۔ شدھی کے پرمان پتر۔ پرویش پتر۔ وید منتر۔ تصاویر۔ ہون سامگری غرضیکہ آریہ سماجوں کی تمام چیزیں اس پستکالیہ سے بکفایت مل سکتی ہیں۔

اس پستکالیہ کی طرف سے اس وقت تک قریباً ایک سو اچھی اچھی کتابیں شائع ہو چکی ہیں۔ جن میں سے چند ذیل میں درج کی جاتی ہیں:-

## دھرم سمبندھی پستکیں آریہ بھاشا (ہندی) میں

### شری نارائن سوامی کی تصانیف

**آتم درشن** - آتما کیا ہے۔ اس کے متعلق دنیا کے بڑے بڑے فلاسفروں و سائنسدانوں کا کیا مت ہے؟ ویدشاستروں کی رائے ہے کس طرح ہم آتما کی ماہیت کو سمجھ سکتے ہیں۔ اور کس طرح پرماتما کو حاصل کر سکتے ہیں۔ یہ سب باتیں اس کتاب میں درج ہیں۔ آریہ سماج کے ساہتیہ میں اس سے پہلے ایسی کوئی کتاب شائع نہیں ہوئی قیمت عہ

**پرانایام ودھی** - شری سوامی جی نے برسوں کے تجربہ کے بعد اس چھوٹی سی پستک میں پرانایام اور یوگ سادھن کا طریقہ اور اس کے فوائد درج کیے ہیں۔ ہر ایک منش کو اس کا پاٹھ کرنا چاہیئے قیمت ہندی دو آنے اردو ایک آنہ

**آریہ سماج کیا ہے۔** (ہندی) سوامی جی نے یہ کتاب اس غرض کے لیئے تصنیف کی ہے کہ عبارت ورش کی آریہ

سماجیں اسکی سینکڑوں کاپیاں منگواکر عوام میں تقسیم کریں۔ اس میں آریہ سماج سے پہلے اس دیش کی حالت کا ورنن کرکے بتلایا ہے کہ آریہ سماج کن سدھانتوں کا پرچار کرنا چاہتا ہے۔ خود پڑھیں اور اپنے واقفکاروں میں تقسیم کریں بہت شاندار کتاب ہے قیمت ۵ر

**رشی دیانند کے سدھانتوں پر تکنا تمک وچار**۔ اس میں اُن معترضین کا دندان شکن جواب ہے۔ جو کہتے ہیں کہ رشی کے سدھانت من گھڑت ہیں اس میں رشی دیانند کے سدھانتوں کا پراچین رشی مادھو آچاریہ کے سدھانتوں سے مقابلہ کیا گیا ہے آخری حصہ میں مہرشی کے سدھانتوں کی ویدوں۔ شاستروں۔ اور اُپنشدوں کے پرمانوں سے پُشٹی کی گئی ہے۔ آپ سوچئے کہ اس کا مطالعہ اور پرچار کتنا ضروری ہے قیمت ۸ر

**مُکتی سوپان**۔ برسوں کے سوادھیائے کے بعد پوجیہ پاد شری سوامی شردھانند جی مہاراج نے یہ پُستک آریوں کے روزانہ سوادھیائے کے لئے لکھی ہے سوکھشم سے سوکھشم وشیوں کو بہت سرل زبان میں ادا کیا گیا ہے۔ قیمت ۱۰ر

**گورودت لیکھاولی**۔ یعنی در پنڈت گورودت جی ایم اے ودیارتھی کرت تمام انگریزی کتابوں کا آریہ بھاشا میں انوواد یہ وہی مشہور کتاب ہے۔ جس نے ولائت کے بڑے بڑے فلاسفروں اور سائنس دانوں کے دلوں پر ویدک دھرم کی عظمت کا سکہ بٹھایا تھا۔ اور یورپ کے ودوانوں کو اُن کی کشنکاؤں کا جو انہوں نے ویدک دھرم پر کیں دندان شکن جواب دے کر ہمیشہ کے لئے خاموش کر دیا تھا۔ اس بہومولیہ رتن کو جو مدت سے انگریزی نہ جاننے والے آریہ پُرشوں کے لئے غیر مفید تھا۔ زرکثیر خرچ کر آریہ سماج کے مشہور ودوانوں سے ترجمہ کراکر بمعہ پنڈت جی کے جیون چرتر اور خوبصورت فوٹو کے بھینٹ کیا ہے۔ قیمت مجلد دو روپے (عا)

**آریہ بھولے دوسرا بھاگ**

اگر آپ نے مہرشی دیانند کا آریہ بھولے یعنی پراتھنا پُستک پڑھی ہے۔ تو یہ دُوسرا حصہ بھی ضرور مطالعہ کریں۔ یہ بڑی مُفید پراتھنا پُستک ہے۔ جو سوامی اچھُتانند جی نے بڑی محنت سے تیار کی ہے قیمت ۴ر مجلد ۵ر

**ایش اُپنشد کا سوادھیائے**

پنڈت ساتولیکر جی نے اس میں نہ صرف ایش اُپنشد کی سرل ویاکھیا ہی کی ہے بلکہ سب اُپنشدوں کا سار دیدیا ہے۔

غرضیکہ سب اُپنشدوں کی سبھا اور سار سمجھنے کے لئے اس کا پڑھنا ضروری ہے ۴ا ر

**بھگتی درپن** - جنم شتابدی سنسکرن خوبصورت سنہری جلد، پاکٹ سائز اس میں بھگتی مارگ کے تمام سادھن ویدوں شاستروں کے متعلق واقفیت کرم کانڈ کا ددھان - گیان، دھیان کی باتیں درج ہیں قیمت ۸ ر

**ویدک درشن** - از پنڈت چموپتی جی ایم اے) یہ وہ عالمانہ کتاب ہے جو سارے آریہ سماج کی طرف سے پنڈت جی نے رشی جنم شتابدی پر منترا ہیں پڑھی تھی۔ اس میں آریہ سماج کے تمام بڑے بڑے سدھانت ویدوں سے ثابت کئے گئے ہیں۔ قیمت صرف (۱۲ر)

**پنچ پردیپ** - بھارت کے پرسدھ ودوان فنسٹر ٹی ایل وسوانی نے جنم شتابدی کے موقع پر سوامی دیانند کے جیون اور ان کے کام پر ایک انگریزی کتاب "ٹارچ بیریرز" کے نام سے لکھی ہے یہ کتاب اس کا ہندی انوداد ہے جو پروفیسر دھرمیندر ناتھ ایم اے نے کیا ہے مصنف اور مترجم کا نام ہی اس بات کی ضمانت ہے کہ یہ کتاب کتنی عالمانہ اور مفید ہے قیمت ایک روپیہ

## شری سوامی ستیہ نند جی کی تصانیف

**شری مد دیانند پرکاش** دجنم شتابدی ایڈیشن ہندی میں بالتصویر سوامی دیانند سرسوتی جی کا یہ جیون چرتر بہت ہی مقبول عام ہوا ہے - اس کو پڑھکر رشی دیانند اور آریہ سماج کے لئے گہری شردھا اور بھگتی کے بھاو اُتپن ہو جاتے ہیں - خوبصورت مجلد (۲ر)

**ستیہ اُپدیش مالا** - اس میں بھگتی یوگ - کرم یوگ راج یوگ - گیان یوگ اور مکتی کے سب سادھن درج ہیں روحانی آنند کے لئے یہ ایک قابل مطالعہ کتاب ہے قیمت ہندی ۱۰ر - اردو ۱۲ر

**سندھیا یوگ** - سندھیا منتروں کی ویاکھیا - سندھیا سمبندھی کریاؤں مثلاً آچمن انگ سپرش - مارجن پرانایام وغیرہ کی فلاسفی اور منتروں کا ارتھ ایسی یوگیتا کے ساتھ کیا ہے کہ سندھیا کی مہانتا کا سکہ خود بخود دل پر بیٹھ جاتا ہے - خوبصورت جلد ۵ر - اردو میں ۴ر

**اونکار اُپاسنا** - اوم کی مہما اور مہاتم ویدوں سے ثابت کیا گیا ہے ۳ر اردو ۳ر

**آریہ سماج کا دھرم** - آریہ سماج کے دس نیموں کی ویاکھیا قیمت ۸ر

(دیانند وچن امرت قیمت) ۱۰ر

## بھائی پرمانند جی کی تصنیفات

**بیراگی** - بہادر بابندہ کی بہادری اور شجاعت کے کارنامے۔ قوموں کی خودغرضی اور تعصب کی وجہ سے روشنی میں نہیں آسکے اس مہان آتما نے ہندو جاتی کی ہستی اور شان کو دنیا میں قائم رکھنے کے لئے طرح طرح کی مصیبت برداشت کی۔ اپنا انگ انگ کٹوانا منظور کیا۔ مگر اپنی قوم کی بزرگی کا سکہ مخالفوں کے دلوں پر جما دیا۔ بیراگی کا آج تک کوئی ایسا جیون چرتر طیار نہیں ہوا تھا۔ جس سے اُن کی اصلی مہانتا اور بزرگی کا پتہ چلتا۔ شریمان بھائی پرمانند جی نے نہایت محنت اور عرق ریزی سے اس جیون چرتر کو مکمل کر کے آریہ جاتی کے دامن پر احسان فراموشی کا جو دھبہ تھا۔ اس کو دھو دیا ہے۔ یہ جیون چرتر اس قابل ہے۔ کہ بھارت کا ہر ایک استری پرش۔ بچہ اور بوڑھا اسے پڑھے۔ اور اپنے اندر قومی جوش۔ جاتی گورو۔ دیش ابھیمان اور دھرم کے جذبہ کو دہارن کرے قیمت [illegible]

**گیتا امرت** - پھانسی کی سزا سننے کے بعد بھائی جی نے مرتیو کے ساکھشات درشن کئے اور اس اوستھا میں کالے پانی میں رہ کر پوتر پستک گیتا کی ایک ایسی ادبھت ویاکھیا کی جو اب تک کسی نے نہیں لکھی تھی۔ اٹھارہ ادھیایوں کے شلوک ارتھ سمیت دیئے گئے ہیں۔ گیتا امرت کے ہوتے ہوئے کسی دوسرے بھاشیہ کی ضرورت نہیں رہتی قیمت [illegible]

**دیش پوجا میں آتم بلیدان**

[illegible] تصویر، بھارت کی دیویوں اور پرشوں نے دیش سیوا کے یگیہ میں جو پران آہوتیاں دی ہیں۔ اس پستک میں بھائی جی نے اُن کا ورنن بڑے دلچسپ لفظوں میں کیا ہے۔ ناممکن ہے کہ کوئی استری پرش اس پستک کو پڑھے اور اُس کے دل میں دیش سیوا کی اگنی پرجولت نہ ہو۔ قیمت ہندی [illegible]

**کالے پانی کی کاراواس کہانی**

اس پستک میں لاہور کی حوالات سے لے کر پھانسی کی سزا پانے اور اس کے بعد کالے پانی جانے اور وہاں کی مصیبتوں کے کل حالات بھائی جی نے وستار پورک لکھے ہیں۔ کالے پانی میں ہندوستانی اور خاصکر پولیٹکل قیدیوں کے ساتھ جو ظالمانہ سلوک کیا جاتا ہے۔ اس کا ورنن کیا ہے [illegible]

**بھارت ماتا کا سندیش** - کالے پانی سے واپس آتے ہی سب سے پہلی کتاب بھائی جی نے یہ لکھی تھی۔ بھارت ماتا اپنے بچوں سے اس وقت کیا چاہتی ہے۔ اور یہ ملک کس طرح آزاد ہو سکتا ہے۔ یہ سندیش اس پستک میں درج ہے۔ قیمت نصف [illegible]

## سوامی سرودانند جی کی پستکیں

آنند سنگرہ نامی پستک میں سوامی جی
کے اُپدیش جو ایک طرح پر اُپنشدوں اور
شاستروں کی ویاکھیا ہوتے ہیں جمع کئے
گئے ہیں قیمت ہندی ۱۲ اردو ۱۲ ار

سندھیا رہسیہ پنڈت چموپتی جی
ایم اے کرت - اگر سندھیا میں من نہ لگتا
ہو - اور پرارتھنا ایک خشک کام معلوم پڑتا
ہو تو اس کو منگوا کر پڑھو - منورنجک ایسی کہ
ایک بار شروع کرکے چھوڑنے کو جی نہیں
چاہتا قیمت صرف ۶ ر

## استریوں اور کنیاؤں کے لئے

(ہندی پستکیں)

آدرش پتنی (باتصویر) مصنفہ لالہ سنت رام
جی بی اے - ایک آدرش پتنی بننے کے لئے
کن کن گنوں کی ضرورت ہے - اس کو دلچسپ
الفاظ میں درج کیا گیا ہے قیمت ۱۲ آنہ

ویرانگنا - (باتصویر) استریوں کے لئے
پتی برت دھرم - ویرتا اور پرتاپ کا سچا
آدرش - پاٹھشالاؤں میں انعام کے لئے
منظور ہو چکی ہے - صرف ۸ ر

سیتا بن باس - (باتصویر ہندی)
پنڈت ایشور چندر ودیا ساگر کی مشہور کتاب
کا ہندی ترجمہ پروفیسر رام سروپ کوشل

ودیا بھوشن نے کیا ہے اور یہ اس قدر پسند
کیا گیا ہے کہ پنجاب ٹیکسٹ بک کمیٹی نے
سکولوں کی لائبریریوں کے لئے اس کی بہت
سی کاپیاں خریدی ہیں قیمت ۱۲ ار

پارس (ہندی میں باتصویر) لڑکے لڑکیوں کے
لئے سبق آموز دلچسپ کہانیوں کی کتاب ۱۰ ار

ہمارے سوامی (باتصویر) مصنفہ
پنڈت چموپتی جی ایم اے - اس میں رشی
دیانند کے جیون کی شکشا دائیک
گھٹنائیں منورنجک پیرایہ میں بیان کرکے
بتایا گیا ہے کہ بچے اُن سے کیا شکشا
گرہن کر سکتے ہیں قیمت صرف ۶ ر

سکھی سندھیا - سنسکرت سیکھنے والوں
کے لئے وید منتروں کے چھوٹے چھوٹے
آسان ٹکڑے مع ترجمہ جن سے خود بخود
ابھیاس کرنا آ جائے - صرف دو آنے

شری کرشن سداما - بھگوان کرشن
اور اُن کے مِتر سداما کی دوستی کا نظارہ
ہر ایک بچے بوڑھے استری پرش کے لئے
قابل دید ہے ہندی ۸ ر اردو ۵ ر

سنسکرت [illegible]
جو استری پرش اور بچے سادھارن طور پر
آریہ بھاشا جانتے ہیں - وہ صرف ایک
گھنٹہ روزانہ لگا کر بغیر کسی کی مدد کے تین ماہ
میں سنسکرت میں بات چیت کرنے کی لیاقت

پیدا کر سکتے ہیں۔ اور جو صرف اردو ہی جانتے ہیں۔ ان کے لئے سنسکرت سوئم شکشک سچا گورو ہے۔ وہ اس سے آریہ بھاشا اور سنسکرت دونوں ہی سیکھ سکتے ہیں۔ پنجاب ٹیکسٹ بک کمیٹی۔ شری مہاراجہ بڑودہ شری مہاتما گاندھی اور دیش کے بڑے بڑے ودوانوں نے اس پستک کے پڑھنے کی سفارش کی ہے۔ قیمت پہلا حصہ ۸؍ دوسرا حصہ ۸؍۔ تیسرا حصہ ۸؍

## GLIMPSES OF SWAMI DAYANANDA

انگریزی میں باتصویر۔ خوبصورت جلد قیمت صرف ایک روپیہ۔ آریہ سماج کے متعلق انگریزی لٹریچر میں بہت کم کتابیں ایسی ہیں۔ جو کسی انگریز یا دوسرے اعلیٰ درجہ کے انگریزی خواندہ اصحاب کو دی جائیں۔ پنڈت چموپتی ایم اے نے اس ضرورت کو پورا کرنے کے لئے یہ کتاب لکھی ہے۔ بلحاظ خیالات۔ زبان اور شان کے یہ کتاب اس قابل ہے کہ ممالک غیر میں پرچار کے لئے بھیجی جائے یا اپنے کسی افسر کو نذر کی جائے۔

## ویدک دھرم سمبندھی اردو کتابیں

سوامی دیانند کا مکمل جیون چرتر ۳؍
سنسکار ودھی کا اردو ترجمہ ۱۲؍ مجلد ۱۴؍
رشی دیانند کے ویاکھیان ۱۰؍ ہندی ۱۲؍
مرتک شرادھ سمیکشا ... ۱۲؍
دیش درشن مجلد ... ۱۴؍
کلیات سوامی یوگیندر پال

## بچوں کے لئے دلچسپ سبق آموز کتابیں

ہمارے رشی کی پیاری باتیں قیمت ۶؍
امرت باتصویر ... ۸؍
بچوں کے لئے رامائن باتصویر ۱۲؍
" مہابھارت " ۱۴؍
دنیا کے عجائبات " ۸؍
نپولین بونا پارٹ " ۱۲؍
سیتا بن باس " ۹؍
ترقی و اقبال کے اشارے ۵؍
سمجھ کر کے دکھا کچھ بن کے دکھا ۴؍
ہندوستان ۱۸۵۷ء غدر کے سچے حالات جاننے کا شوق ہو تو اس کا مطالعہ کریں۔ قیمت ... ۳؍

ان کے علاوہ ہر قسم کی کتابیں مندرجہ ذیل پتہ سے طلب کریں

**راجپال منیجر سرسوتی آشرم انارکلی لاہور**

# زیر طبع کتابیں

(۱) ویدک کرتویہ شاستر۔ ویدک دھرم منشوں کے کرتویہ کرم پر کیا پرکاش ڈالتا ہے جو سنہا دیتا ہے۔ اس مضمون پر یہ ایک جامع کتاب ہے۔ جس میں وید شاستر اور اُپنشدوں کے آدھار پر بحث کی گئی ہے۔ اس کے لیکھک پرسدھ ودوان پنڈت دھرم دیو سدھانت النکار ویدک مشنری مدراس ہیں ؛

(۲) آدرش پتی (باتصویر) لیکھک پنڈت سنت رام جی بی اے۔ آدرش پتی بننے کے لئے جن گنوں کی آوشیکتا ہے۔ اُن کا ورنن بڑے منورنجک شبدوں میں کیا گیا ہے۔ جہیز میں دینے کے لئے خوبصورت تحفہ ہے ؛

**سہج یوگ ابھیاس** یوگ ابھیاس پر ایک آسان مکمل اور باتصویر کتاب۔ لیکھک سوامی اُدیکار آنند سرسوتی جی مہاراج ؛

**یوگ درشن** کئی یوگیہ پنڈتوں کی سہائتا سے ترجمہ ہو کر عنقریب شائع ہونے والا ہے ؛

**کلیات سوامی یوگیندر پال جی** مذہب اسلام پر سوامی جی کی پستکیں جتنی محققانہ اور لاجواب ہیں۔ بیان کرنے کی ضرورت نہیں۔ ان کتابوں کا مجموعہ باتصویر عنقریب شائع ہونے والا ہے ؛

**ہندو جاتی کی آتما** بھائی پرمانند جی ایم اے کی نئی تصنیف عنقریب شائع ہونے والی ہے ؛

ملنے کا پتہ :-

**راجپال منیجر آریہ پستکالیہ لاہور**

